از انکسار بر قدم پاک تو نهد | از فرق خود کشیده کلاه زر آفتاب
گر جلوه گر تجلی تو پیش او شود | الحق شود ز عشق گریبان در آفتاب
تو پادشاه حسن که خود نور ایزدست | بر فرق تو نشانده ز اخگر آفتاب
عشاق تو ز داغ بدارند روز و شب | از سوز آه و ماتم همه با در بر آفتاب
نی نی جلال لیک ز سوز فراق تو | هر روز سوز عشق کند اظهر آفتاب
دارد دل تمام تمنای خاک پا | ای گو که هست بر فلک اخضر آفتاب
از خویش ترقی نو ز نگاه خویش | کحل البصر کند ز غبار در آفتاب
شیدا شود بتو رغبت از هزار جان | ای نور حق بصورت نیلوفر آفتاب
حیران بماند از شرف آستان تو | دارد دگرچه رفعت بالاتر آفتاب
از بهر دفع چشم بد از روی خوب تو | لا علم است ز ما سپند شود مجمر آفتاب
می آید و رود بخیال رغبت مدام | صبح آسا هنوز نشود روشنتر آفتاب
از اضطرار او شده اثبات بی نفی | [illegible] است در تعشق تو مضطر آفتاب
تا عرش پاک جلوه تو جلوه گستر است | ای بر زمین هست ضیا گستر آفتاب
حسنین و فاطمه و علی و دگر ستن | ای انجم چه ماه و نور تو شد اشهر آفتاب
از هیبت پر اضطرار نگرد و حساب من | باشد قریب تر چو دم محشر آفتاب

ولہ

| | |
|---|---|
| مظہر انوار حق جلوہ گر شان او | ذات خدای برین مخزن ایمان او |
| مہر فلک شد خجل از رخ تابان او | ماہ جہان جلوۂ شمع شبستان او |
| مہر ز مہر رخش دسید نور بعالم رسید | ظلمت شب را دریدہ روی درخشان او |
| رفعت عالیش را حاجت اظہار نیست | گنبد چرخ فلک پایۂ ایوان او |
| از سبب نظم و نثر شد نسق بزم خلق | مطلع شمس و قمر مطلع دیوان او |
| کاشف رمز نہان معنی آستر خفی | حضرت روح الامین طفل دبستان او |
| خوف قیام دستقر نیست مر از سبب | روضۂ دار السلام بہر غلامان او |
| تخت سکندر بیافت از مدد شہ جہان | بر سر شاہنشہان سایۂ دامان او |
| نوبت و عظمت زہے شوکت و صوت نغے | خسروی دو جہان لائق و شایان او |
| دارا و جمشید را فخر ز دربانیش | قیصر و خاقان مدام چاکر فرمان او |
| فخر بہ پیغمبران حکم بجن و ملک | رتبۂ شاہنشہی بر ہمہ شاہان او |
| زیر نگینش ہمہ ہند و حلب طوس روس | عرب و عجم روم و چین زنگ خراسان او |
| در ہمہ ایران تمام در ہمہ توران مدام | در یمن و ملک شام سکۂ فرمان او |
| عظمت عالیش را منزل عالی چنان | تخت سلیمان فقط زینۂ ایوان او |

تا به ابد سبد سبد هر سحر و شام رزق — بر همه ذی روح و جان فیض رسا خوان او

کرد رها جمله را از غم و رنج قیام — بر همه انسان و جان منت احسان او

عالم علم خفی حجت برهان حق — منشی حکم قضا کاتب دیوان او

فرش تقدسش بهین عرش خدای مجید — رحمت حق ذات او وصل علی شان او

ترجمهٔ نعت او ذکر خدای جهان — قدرت جل علی منزل عرفان او

پرتو روی پاک جلوهٔ پیغمبری — دفتر افضال حق صفحهٔ فرمان او

گشت روان جوی خون غیرت غربال شد — سینهٔ کفار ها از صف مژگان او

غرق شده دفعتاً در عرق انفعال — گوهر و یاقوت و لعل از لب و دندان او

صحن سرائیش شده غیرت صحن چمن — گلشن خلد برین تختهٔ بستان او

پرتو حسن او مطلع انوار حق — باد بقای جهان جنبش دامان او

زینت پیراهنش رشک لباس عروس — صبح وطن جلوهٔ نور گریبان او

صاف گیسوی او قدر شب قدر یافت — مظهر نور خدا عارض تابان او

نام خدا فرق او یک ره ظلمات هست — چشمهٔ آب حیات چاه زنخدان او

نور خدا نور او نام خدا نام او — ذکر خدا ذکر او شان خدا شان او

باعث امن و امان خاک در آل او — رونق اسلام او اربع یاران او

در چمن علم و دین بر شجر معرفت | نزہت اشگفتہ جان مرغ غزلخوان او

قصیدۂ معظم در شان خسرو جن و انسان سید الاصفیا خسرو اولیا برگزیدۂ دوسرا محبوب خدا فخر نسل آدم قطب دائرۂ عالم غوث الاعظم حضرت سید محی الدین عبد القادر جیلانی و گیلانی قدس اللہ سرہ العزیز من تصنیف حضرت

تمہید بہاریہ

طلسم جلوۂ گلہائی رنگین ہی گلستان مین
عجب جوبن ہی عالم ہی عجب گلہای خندان ہیں

شگفتہ ہو رہے ہین گل تمامی صحن بستان مین
عنادل نغمہ زن ہین شاخ ہر نخل خیابان مین

عجب فصل بہاری رونما ہی موسم گل سے
تماشا اور ہی پیدا ہی برق و ابر باران مین

عروس نو بہاری ہی ہمہ نازان اپنے جوبن پر
ہزارون لالۂ خودرو شگفتہ ہین خیابان مین

ترانہ عندلیبون کا جدا نقشہ دکہاتا ہے
کہ بس ہی دل اولجہتا ہی جنونکی سازوسامان مین

نیا اک جوش پیدا ہی مری اس طبع جولان مین
ہوا ہی زور دریا زور آب ہمای فکر پران مین

و غیر بیقرار ہی ہی گلونکی رونمائی مین
بہارین اور ہی ہین میری مضمونکی سیندان مین

تڑپنا ہے میری نالوں کے تسلسل میری رونیکی
برای نام برق و ابر ہی گردون گردان مین

طلسمی کارخانہ ہی کہ اک قدرت خدا کی سے
یہہ دنیا کیا ہی کچہ آتا نہین ہی فہم انسان مین

سراپا چشم حیرت ہون تعجب سے تعجب سے
عجائب ہیں ہین سنبل مین اور جلوہ ہی ریحان مین

ظہور مظہر کل ہے جدھر دیکھو ادھر پیدا
ولیکن آنکھ بینائی کہاں سے چشم حیراں میں

نزاکت ہی رگ گل کی ایک پیدا دل خراشی سے
صدائیں بلبلیاں ہی تاک جان میں پرستا ہیں

عجب نیرنگ ہو گا اپنے دکھلاتا ہے وہ جلوہ
ہے اک حیرت کا نقشہ دیکھا چشم غزالاں میں

ہر اک رگ گل نو سے نیا جوبن ٹپکتا ہے
ادائی چشم معشوقاں ہے پیدا نرگستاں میں

خروش و جوش ہے اک عالم نیرنگ کا اسجا
سراپا جلوۂ زیبا ہے اندام حسیناں میں

چمن میں سرو پر پیدا ہے نقشہ قد جانانہ کا
سیاپا نمایاں ہے نشتر کی مژہ خار مغیلاں میں

بلا ہے یا کہ آفت ہے ستم ہے یا قیامت ہے
دل سے بے انتہا یاں غرق ہیں چاہ زنخداں میں

مشبک خانۂ زنبور کے مانند ایضا جب
چھیدی سینے ہزاروں ہی پڑے ہیں خار مژگاں میں

نیاز و ناز سے یکجوف ہو ہو کر دل شیدا
برنگ چشم سوتی ہیں کئی دامان مژگاں میں

قلق ہی دل خراشی ہی غضب ہے سینہ کوبی ہے
نیا تا فی چڑھا ہی ابرو سے نکلے تیغ عریاں میں

بیک ساعت کرم دیکھا بیک لمحہ ستم دیکھا
ہزاروں شعبدے ہوتی ہیں بزم خوبرویاں میں

ہزاروں سینوں کے اندر ہزاروں داغ حسرت ہیں
ہر اک دل بوستاں سے سوز ہجر لالہ رویاں میں

مثال خشک ہیزم ہی تماشہ بزم عشرت میں
جلے جاتی ہیں دل کیا سوز عشق شعلہ خوباں میں

تجلی کا اک عالم ہے سراسر بزم خوباں میں
برنگ شمع سوزاں ہیں ہزاروں سوز ہجراں میں

مقام عبرت و حیرت ہی جلوہ باغ ہستی کا
کہ میں پیچیدہ مضمون زلف آسا سنبلستاں میں

## گریز

بس اجماً گوش ہو مضمون لطائف سی کیا حاصل
بیان کردہ بیان جسکا تصور ہی دل و جانمین

ادب سے عجز سے اور التجا سے انکساری سے
لکھ اب اشعار لکھ توصیفیہ اوس شاہ کی شانمین

رقم کر مطلع اغاز اوس محبوب ایزد کا
سر خامہ جھکا کر ارض قرطاس زرافشانمین

## مطلع اغاز

جھکا کر فرق کو اپنی قدوم شہ لولاکمین
قصیدہ عرض کرتا ہون مین شان شاہ شاہانمین

شہنشاہ جہان محبوب حق فخر دو عالم ہے
کہ جسکے نور سی رونق ہی پیدا باغ امکانمین

ظہور ذات حق ہی وہ سراسر سید عالی
اوسیکے نور کا شمہ ہے جلوہ ماہ تابانمین

ستارونمین اوسیکا جلوہ گر ہی نور گردون پر
تجلی ہی اوسیکی ایک خورشید درخشانمین

یہانسے جوشش شوق و تمنا مین اب ای ہمدم
پڑھون مطلع ادب سے اوس شہ آفاق کی شانمین

## حسن مطلع

عرب مین روم مین روس مین چین و ختن کا شانمین
عجم مین شام مین مصر و عراق و زنگ و تورانمین

حجاز و طوس مین ملک حبش مین اور بدخشانمین
حلب مین ہند مین ملک دکن مین اور کنعانمین

تمامی اصفہان ملک ختن مین اور خراسانمین
اوسیکا فیض ہی بغداد مین اور شہر جیلانمین

اوسیکا جلوہ ہی جو رد ملک مین جن و انسانمین
اوسیکا نور ہے خورشید آسا ملک ایرانمین

اونہین وندانکی آب تابش در ہای غلطانین
ہے جلوہ اون لبونکی رنگ کا لعل بدخشانین

## مخاطب

ترا نور گریبان ہی نمایان مشرقستانین
شعاع فندق پا ہی شفق ہین اور مرجانین

ہی پنہان ذات عالیجاہ تیری ذات رحمانین
توسل نور کو ہی تیری خود انوار یزدانین

نہین کچھ عقل کو ادراک تیری بات عرفانین
رسائی فہم انسانکی کہان اسرار پنہانین

رقم ہی وصف تیرا خلد کی ہر طاق وایوانین
تری اک بار دیکھا جلوہ ہی شمع شبستان مین

ہی جاری ذکر تیرا طوطی خلسیکے لحانین
خروش و جوش ہی تیرا صدای عندلیبانین

تری توصیف کا مطلع لکھو مین اپنے دیوانین
ولی مقطع کا خواہان ہو کہ ہون آپکی ثنانین

ندا ہی دل ہی لکھ توصیف اوسکی خط ریحانین
مگر قرطاس کو پاسے رقم کر خط افشان مین

ارادہ ہی لکھو مین وصف تیرا خط حیرانین
مگر لکھون تو اوسدم جب کچھ آوی فہم نادانین

قلم ہی جوش حیرت سے فتادہ سے قلمدانین
کہ کیا لکھیے بیان توصیف اوس محبوب یزدانین

سراسر محو دیکھا ہے عالم طبع جولانین
زبان نزد اب ہی مطلع ہی مضمون در افشانین

## مطلع فی اظہار حال

ترا ہی سوز پیدا ہی میری اس آہ سوزانین
ترا ہی جوش ہی اس میری بحر قلب جوشانین

بسان طور شعلے ہین ہزارون سینہ بریانین
نہین اب جا تجھے نام و نشان میری رگ جانین

| | |
|---|---|
| ہوا دریائی عمان سو جزن اس چشم گریا مین | یہ رنگ و صدا ہی نالہ ہی اس قلب نالا مین |
| جنون کا جوش جو بھیا ہے ہمین ہر دم گریبا مین | نہین طاقت خموشی کچھ میری اس جان شیدا مین |
| نہین گرمی رہی مطلق میری اب سوز سینا مین | رہا انکا نام ہی باقی نہین ہی جسم بیجان مین |
| نہین کچھ عرض کر سکتا ہون مین احوال اپنا | ہزارون غم دلی کہتا ہون پیرا شکونکی بلو فا مین |
| تجھے روشن ہی جملہ حال ای محبوب حق میرا | سفید جسطرح ہون شدت و آفت کی زندا مین |
| یہ اک شمہ ہے میرے درد کے غم کا افسانہ | بنا سنگ خلاص ہو نہین بازیگاہ طفلا مین |
| کیا یہ حال میرا چرخ گردا نکی جفاؤن نے | بسان سنگ یہ ہون افتادہ غمکے بیا مین |
| قفس مین جسم کا اب روح گھبرانی لگی میری | پڑا اک تنگ رہ مین ظلمت شام غریبان مین |
| غم افلاس کی شدت سی ہوکر مضطرب اسدم | تمنا کا رقم کرتا ہون مطلع اب تری شا مین |

## مطلع فی عرض الحال

| | |
|---|---|
| سر ارباب عزت ہی تو ہر اک دین کی ارکا مین | شہنشاہی تجھی شایان ہے اہل عزت و شا مین |
| خدا کیو اسلئے بہر محمد لے خبر میرے | مصیبت مین فتادہ ہون بلا مین اور حرما مین |
| طفیل حضرت صدیقؓ اور بہر عمرؓ عثمانؓ | توجہ کی نظر ہو جائی اب حال پریشا مین |
| بحق مرتضیٰؓ و فاطمہؓ حسنینؓ یا حضرت | سنبھالو مجھکو مین افلاس کے ہون دشت ویرا مین |
| سراپا آتش غم سے پکا جاتا ہون ہر ساعت | نہین کچھ فرق ہے اب مجھ مین اور سوز چراغا مین |

مریض درد افلاس و تہیدستی سے ہے دل مضطر — جرس ایسا جیا بارات دن ہون شور و افغان مین

زبان سے بات تک یہی تو نکل سکتی نہین مطلق — چھدا ہی حلق ایسا تیر درد و غم کے پیکان مین

وفور تنگدستی سے لبون پر جان آئی ہے — سلاسل کی مطیا بند ہون نہین کاہش جہان مین

تہیدستی نے محتاجی نے مجھکو کردیا بیدل — نکالو ڈوبتا ہون رنج کے دریا ی عمان مین

اب آگے بر سر مطلب یہی کرتا ہون معروضہ — رقم کر مطلع دلچسپ شان شاہ جیلان مین

## باز بر سر مطلب

ترا ہی ساز سامان ہے جہان کے ساز و سامان مین — ترا ہی حکم ہے بحر و بر و افلاک دوران مین

سخاوت کا ہی تیری فرش سے لے عرش تک شہرہ — نہین تجھسا سخی پیدا ہوا اس دور دوران مین

تری اس فیض سے ہی سب جہان پر فیض ہے سارا — تو یکتا ہے نوازش مین عطا مین جود و احسان مین

ہوا اعجاز مسیحائی ابھی پیدا شہ والا — ترے فیض خرام پاک سے شہر خموشان مین

تری ہمت سی ہمت اور تری سی طاقت و قدرت — نہوگی تا ہوئی اب تک کسی سلطان ذیشان مین

تری عظمت تری صولت تری شوکت تری رفعت — نہین ممکن ہو شمہ قیصر و فغفور و خاقان مین

نہ کسرے و فریدون مین نہ کیکاؤس و خسرو مین — نہ یہ صولت سکندر مین نہ یہ شوکت سلیمان مین

بلاغت اور فصاحت پر ہے تیری گفتگو آگاہی — نہین ہوگی فلاطون و ارسطو و سحبان مین

نہ جالینوس مین ہے سقراط مین بقراط مین مطلق — ہے نادان بو علی سینا کہان یہ یافہم و دانین

خدا نے اپنا خود معشوق گردانا تجھے شاہا
ترا رتبہ ہے عالیجاہ ہر اک دینکار کا مین

زمین کو بخشتا ہے سبزی و شادابی و فرحت
تری لطف و کرم کے فیض سے ہے فیض نیسان مین

کہان طاقت کہ مردیکو کری زندہ و لے کچھ تو
لب جان بخش کا تیری اثر ہے آب حیوان مین

اگر تو قم کہے تو لاکھون ہی بیروح زندہ ہون
مسیحائی کا کلمہ کیا غریب سے ہے تیری ثنا مین

ترے نور ملاحت کا نمک ہی جسم ماہی مین
خروش عشق سے ہے تیرا دل بحر خروشان مین

ثنا تیری ہمیں از بعد خدا و نعت پیغمبر
ملک کے گوہر آسا آتی ہے گوش سخندان مین

سبق آسا ترا ہی وصف ایوالا زبان زد ہے
ہر اک صبح و مسا و الحمد ہر طفل دبستان مین

سخن ساز یکی محفل مین بجای لفظ تسمیہ
ترا ہی تذکرہ ہوتا ہے ارباب غزل خوان مین

شہنشاہ دو عالم ہے محی الدین جیلانی
یہی مصرع زبانزد ہی گروہ نکتہ سنجان مین

یہان نسے خاستے کیو اسطے اے قبلۂ عالم
پڑھون شعر ضمیمہ مطلع مین اسید دل و جان مین

## مطلع عرض خاتمہ

یہ میری عرض ہے تیری جناب حضرت شا مین
رہون تا مرگ مین دلشاد و بیرنج گردا مین

شفیع کون و مکان مجھکو بس اب حسرت عنایت سے
نکالو دب گیا ہون سر بسر انبار عصیان مین

یہ ہی امید تجھسے اپنی انگشت شہادت کو
ذرا رکھیو بچیو لطف و کرم سے میری میزان مین

سگ درگاہ تیرا مین تو مشہور زمانہ ہون
میری عزت کا والی ہی تو ہی ما مشکے سیدان مین

مرے مطلب پہ مجھکو یا حبیب اللہ پہنچا دے

نہال دل مرا ہو سبز ہستی کے خیابان میں

نہ عرصہ ایک ساعت کا نہ وقفہ ایک دم کا ہو

در امید پہ مجھکو رسا کر دے اب اک آن میں

میں نغمہ سنج ہوں گلستان ثنا کا تیری اے صاحب

مری ہر طرح تجھکو شرم ہے اس دور دوران میں

تمام شد قصائد

بسم اللہ الرحمن الرحیم

رقم کر قلم اوس کی حمد و ثنا / کہ اک حکم سے جس کے دو جگ بنا

وہ ایسا خداوند ہے ذوالجلال / کہ ہے ذات اوس کی عدیم الزوال

وہ ہے صانع پاک پروردگار / بنایا ہے اوس نے یہ لیل و نہار

جو کچھ اوس کی قدرت کے ہین کاروبار / برون ہین ز قید حصار و شمار

جسے چاہے دیوے وہ اعزاز و جاہ / جسے چاہے کر دے ذلیل و تباہ

کسیکو بناتا ہے وہ تاجدار / کسیکو بناتا ہے وہ باجدار

کسی کو وہ کرتا ہے مسرور و شاد / کسی کو وہ کرتا ہے اندوہ زاد

کسی کو وہ دیتا ہے نعمت مدام / کسی کو غذا ہے غم و غصہ نام
کسی کو وہ دیتا ہے عمدہ لباس / کسی کو ہے ملبوس چرم و پلاس
کسی کو کیا اوس نے عاشق مزاج / غم و درد دل سے کیا امتزاج
کسی کو کیا اوس نے محبوب خوب / کہ ہون شیفتہ اوسپہ صدہا قلوب
کوئی صحت آرام سے ہمقرین / کوئی درد و امراض سی دل حزین
کوئی افسر و جاہ سے سربلند / کوئی حسرت اندوہ سے دردمند
کوئی طاعت حق مین سرگرم کار / کوئی جرم او فسق مین خوار و زار
کوئی جا کے مسجد مین سبحہ بدست / کوئی میکدے مین ہی مدہوش و مست
کوئی طوف کعبہ مین پروانہ دار / کوئی ساکن دیر شوریدہ کار
کوئی ورد و تسبیح مین شب گذار / کوئی بت پرستی مین زنار دار
کوئی سالک منزل مستقیم / کوئی جذبہ جذب کا ہے ندیم
کوئی نیک اعمال خوش اعتقاد / کوئی غرق دریای فسق و فساد
یہی طور ہی مین دور سپہر / رہے گا یہی تا دم ماہ و مہر

ہین سب اوسکی قدرت کی نیرنگیان
کری تا بکے کوئی اوسکا بیان۔

## نعت سرور کائنات فخر موجودات حضرت خاتم الانبیا رسول خدا صلعم

امام رسل سید الانبیا ۔ رہین خدا مالک دوسرا

محمد کا جب نور پیدا ہوا ۔ دو عالم اوسی سے ہویدا ہوا

لکھا نور نامے مین ہے دوستو ۔ ذرا گوش دل سے تم اسکو سنو

رقم ایک راوی نے کی یہ خبر ۔ مطابق باقوال خیر البشر

کہ پیدا خدا نے کیا اک شجر ۔ رکھا نام شجر الیقین معتبر

شجر ایک شاخین تھین اوسمین ہزار ۔ نہین او نکا ہووے حساب و شمار

مرا نور پھر حق نے پیدا کیا ۔ کیا نور سے اوسکو اپنے جدا

بنی اوس سے ایک شکل طاوس کے ۔ شجر پر جگہہ اوسکو رہنے کو دی

پھر اوس نور کا سال ستر ہزار ۔ رکھا اوس شجر پر قیام و قرار

عیان کی پھر اک شکل آئینہ سی ۔ جسے دیکھہ حیرت کو حیرت ہوی

دیا اوسکو بھی اوس شجر پر مقام ۔ رہا اوسکا اوس جا سکون و قیام

کیا اوس نے منہہ سوی طاوس جب ۔ ہوا آئینہ روبرو اوسکے سب

پڑی اوسپہ طاوس کی جب نظر ۔ تو حیران ہوا اوسکو وہ دیکھہ کر

بہت خوشتر اپنا جو دیکھا جمال ۔ لگا ہونے محجوب اوسدم کمال

وہ خوبی کو دیکھہ اپنی شرما گیا سو کیے پانچ سجدے پھر اوس پروا

ہوئی فرض یون پنج وقتہ نماز کیا بسکہ ظاہر یہہ پوشیدہ راز

خدا نے نظر کی پھر اوس نور پر ہوا غرق وہ عرق مین سربسر

سجدے جو وہ نور شرما گیا عرق اوس کو سرتاپا آ گیا

ہوا ہو کے محجوب محسوس وہ کہ حرکت مین آیا جو طاؤس وہ

تو جنبش سے قطرے گرے بیشمار وہ تہے جملہ اک لاکھہ چوبیس ہزار

پیمبر غرض اون سے پیدا ہوئے وہ سب آشکار و ہویدا ہوئے

جو ماتہے سے اوس وقت قطرے گرے وہی تین سو تیرہ مرسل ہوئے

جو قطرے گرے جسم سے بیشمار تو اونسے ملایک ہوئے آشکار

جبین سے جو اور ایک قطرہ گرا تو وہ چشمہ حیوان کا پیدا ہوا

دو آنکہونسے جو چار قطرے گرے وہ چارون فرشتے مقرب ہوئے

گرے کانون سے چار قطرے بہم ہوئے عرش و کرسی و لوح و قلم

ہوئے قطرے شانون سے دو جلوہ گر ہوئے اونسے پیدا یہہ شمس و قمر

جو بینی سے قطرے گرے دو وہان ہوئی جنت و دوزخ اونسے عیان

غرض مظہر حق وہی نور ہے نہو کیونکہ خالق کا منظور ہے

## مدح جناب اصحاب کبار رضوان اللہ تعالی عنہم اجمعین

لکھوں مدح اصحاب عالی مقام / جو حضرت کے ہیں یار ذوی الاحترام
حبیب خدا کے ہیں محبوب وہ / اور آپس میں مطلوب و مرغوب وہ
خدا کے مقرب پیمبر کے خاص / ذوی القدر ذی جاہ و ذی اختصاص
شریعت کے گلشن کے تازہ بہار / یہ بحر طریقت کے در شاہوار
حقیقت کے گردون کے ہیں مہر و ماہ / سراسر پر عرفان و ذی عز و جاہ
کرون نام پاک اون کے تحریر اب / سنو اب ہو وے ہوا ہی حق طلب
ابابکر و فاروق عالی جناب / اور عثمان و حیدر مقدس خطاب

## مناجات از مجیب الدعوات

کرا فضال مجھپر خدا اے کریم / کہ ہے ذات تیری غفور الرحیم
تو ہے بادشاہ زمین و زمان / گنہگارون کو دے پناہ دامان
خدایا مری تجھ سے یہ عرض ہے / مرا دین و ایمان قایم رہے
کرون جب میں دنیا سے نقل مکان / بایمان مری جا وے روح روان
علاوہ بر این اور یہ ہے آرزو / بزرگ و احبا مرے نیک خو
باعزاز رکھیو تو اون کو مدام / بیان یہ میں لکھتا ہون ہر اک کا نام

## اسمای بزرگان و اوستاد و مشفقان و احبای خاکسار

مرے قبیلہ گاہی وہ والا نشان ہے نام نکو اونکا شمس الدین خان

ملازم ہین سنئے آسلتے راج پور مصاحب ہین راجہ کے وہ ذی شعور

اور اوستاد میرے وہ عالی نژاد رکھے اونکو اللہ آباد و شاد

امیر الدین نام اونکا شہرت پذیر کہ ہین شعر گوئی مین وہ بے نظیر

تخلص مین ہے اونکا نزہت خطاب وہ ہین میرے اوستاد عالی جناب

وہ ہین ساکن شہر برھان پور خطاب اوسکا مشہور دار السرور

معلم ہین اک ذو الفقار علے کہ مجھپر وہ رکھتے ہین لطف ولے

حکیم اور مدرس وہ ہین باوقار ہین مدت سے چاکر بدربار دہار

طبابت مین حاذق متین و فہیم ہین تشخیص مین بہی بطبع سلیم

جو بیمار آتا ہے بہر دوا خدا اوس کو دیتا ہے فوراً شفا

جو نائب مدرس ہین اک نیک خو ہے فیض اللہ بیگ اونکا نام نکو

خلیق و حلیم و مروت نشان سلیم المزاج اور روشن بیان

شفیق اور ہین ایک عبد المجید کہ مجھپر وہ رکھتے ہین لطف مزید

اونہین ناظر لکھا ہے عمدہ یہان خدا وند رکھے اونہین شادمان

ظہور الدین نامی ہین اور اک شفیق ۔ وہ منشی ہین اور ہین لئیق و خلیق
رہے کئی اونکو اللہ محفوظ و شاد ۔ وہ ہین ذی کرم اور اہل وداد
جو ہین اوسکے ماموں معین الدین نام ۔ وہ ہین پرورا وسے ذوی الاحترام
مرے حال پر اون کا لطف اتم ۔ وہ ہین نیک طینت خدا کی قسم
امان اللہ خان میرے اک ہم گسار ۔ معزز و سائی کے ہین تھانہ دار
ہین اخلاق مین وہ عدیم المثال ۔ اور اشفاق مین بھی وہ ہین خوش خصال
ہین الفت شعار ایک آل سے ہے ۔ ہین مشہور نامی مہربان علی
شریف و نجیب و صحیح النسب ۔ بنی فاطمہ اور والا حسب
یہ ہین شہسوار اک وحید زمان ۔ نہ قید رقم انکی ہون خوبیان
جو گھوڑے پہ ہوتے ہین یہ جلوہ گر ۔ نظر آتے ہین رستم ہیر آسا نظر
ہو گیا ہی گھوڑا پر عیب و درشت ۔ بس اک دو سواری مین ہو وے درست
ہین اس فن مین سب سے اہل کمال ۔ نہین اونکی خوبی مین کچھ قیل و قال
علاوہ ازین ہین یہ یکتا اسے ۔ قرولی مین اور نیزہ بازی مین بھی
اور ازبس ہین اوستاد کسب تفنگ ۔ اوڑا دین نشانہ سنابید رنگ
خلیق و حلیم و مروت نشان ۔ احبا کے مشفق ہین اور قدردان

ہیں نصرت خان نامی ہی اک شہسوار
خوش اخلاق و خوش نام اہل وقار

بیان پر ہیہ مشہور اوستاد ہین
کس و ناکس اوسسے بہت شاد ہین

کرون انکی خوبی کا مین کیا بیان
وہ مخفی نہین سب پہ ہے یہ بیان عیان

فن شہسواری مین مشہور ہین
شرافت کے جوہر سے معمور ہین

علاوہ بکسب تفنگ اوستاد
لیاقت پناہ و شرافت نژاد

ہے بندوق کے فن مین انکا یہہ حال
کہ بے شست باندہی اوڑا دیوین بال

قزولی مین ہی اسقدر کاردان
جنہین دیکھہ حیران ہوں پیر و جوان

اور ہین عبدالقادر خان اک مولوی
بجا ہے اونہین سے کہیے گر معنوی

خدا نے کیا ہے اونہین بحر علم
ہے تقریر مین اوسکے دریای حلم

خوش اخلاق حضرت کا معمول ہے
بہت بندہ پرور پر لطف مبذول ہے

اور ایک دوست ہین میرے عبدالحمید
وہ منشی ہین با حسن و خلق مزید

محبت مین مشہور آفاق ہین
سراسر پسندیدہ اخلاق ہین

برادر مرے چار ہین ہوشیار
خدا اونکو دائم رکھے برقرار

وحیدالدین میرے برادر کلان
نعیم و متین اور روشن روان

اور اوسسے ہین چھوٹے اسرارالدین نام
بفضل خدا وہ بہی ہین نیک نام

ہوئے یہ بھی ہیں مجھسے فرخ سیر ۔ ہنرمند و خوش خلق و صاحب ہنر

جو ہے خورد اک مجھسے احمد زمان ۔ خدا اوسکو دائم رکھے فی الامان

اور اوس سے ہے خورد اک محمد زمان ۔ جہاں میں رہے تا بعہد جہان

مرام دلی اون کی دیوے خدا ۔ طفیل جناب شہ انبیا

علاوہ جو سب میرے احباب ہیں ۔ خوش اعزاز و نیک القاب ہیں

وہ با جاہ و اعزاز رہویں مدام ۔ بحق محمد علیہ السلام

ہیں اک دوست منشی گوپال رائے ۔ وہ قصبے کے ہیں کارکن نیک رائے

کہ چوپڑ نگر نام مشہور ہے ۔ خوش اسلوب آباد و معمور ہے

ہے اس عہدے کا اونکو وہاں اہتمام ۔ کہ انجام دیں ڈاکخانے کا کام

یہ انگریزی لکھنے میں ممتاز ہیں ۔ خردمند ہیں اہل اعزاز ہیں

مرہٹی و ہندی میں بھی ہیں دخیل ۔ بہت اہل دانش بحد عقیل

ہیں اک مادھوراؤ جی مہربان ۔ لقب نانا اون کا ہے خوش نشان

یہ ماہر ہیں [illegible] کے نیک نام ۔ تھا اول انہیں کو قوالی کا کام

[illegible] فارسی علم میں بھی دخیل ۔ ہیں [illegible] خوش نویسی میں بھی بے عدیل

ہیں [illegible] جی اک [illegible] ۔ خوش اخلاق احباب کے قدردان

ہمہ دان ہے ملکی امورات مین عطا و کرم اوسکی عادات مین
خرد مند و خوش فہم روشن روان کرم نسب اور خوش خاندان
رعایا پہ لطف و کرم کی نظر غریبون پہ شفقت حد بیشتر
خیال اوسکا مصروف انصاف ہے کہ جو کام پیش آگیا صاف ہے
طبیعت تحمل کے جانب رجوع فرو خشم کر لیتا پیش از وقوع
سبکساری سے مطلقاً احتراز امارت مین مائل بسوے نیاز
بھرا سینے مین حق پرستی کا نور فروغ ریاض دسلے کور و قور
اب عادات و اوقات سن لیجیے ذرا اسطرف گوش دل کیجیے
اوٹھانا زبس وقت شبگیر مین طہارت یہ داخل ہے تخمیر مین
توجہ بدل یہ عبادات پر پہر رات سے تا بوقت سحر
جوانی مین یہ زہے خوش اعتبار نہو کیونکہ پہر نیک انجام کار
دم صبح سے تا عروج النہار قدم رنجگی سوے باغ و بہار
پس از سیر صحرا کی بعد از طلوع ہوئے سوے دار الامارت رجوع
پہر اخبار فوج اور شہر و نواح سماعت مین لاتا زبس با فلاح
اس عرصے مین آیا بس اک حصہ دن کہ وہ گوش زد ہو چکی صحن و صحن

شادی کیا تھا جسے پھر بعد ازان ۔ ہوئے استراحت سے پھر شادمان

رہے تابیک پاس آرام مین ۔ ہوئے صرف پھر سلطنت کے کام مین

جھگڑون کے پھر کلّم کاروبار ۔ سناتے ہین آ جملہ سررشتہ دار

ہوا اسطرح سے شہر کا انتظام ۔ نہین چھوڑتا کوئی سنتا ہے نام

رعایا کو دیکھو تو مسرور حال ۔ کسی کو کسی سے نہین کچھ ملال

کسی پر نہ کچھ جور و بیداد ہے ۔ جسے دیکھیے خرم و شاد ہے

دعا

مصنف دعا خواہ کی صبح و شام ۔ یہ ہے عرض اللہ سے مستدام

تمہارا جو نیک اقبال کو ۔ گل گلشن جاہ و اجلال کو

ہمیشہ بزیر سپہر بلند ۔ تو رکھے اوج و اقبال سے ارجمند

ترقی رہے سلطنت کو مدام ۔ تقدس اجلال ہو صبح و شام

جلو مین رہے شوکت سروری ۔ غلامی کرے رسم دادآوری

حشم دست بستہ رہے سامنے ۔ سدا آوے فرغاشیہ تھامنے

تجمل ہمیشہ ہو فتراک گیر ۔ فروغ امارت ہو زینت پذیر

ہو جون خضر عمر مبارک دراز ۔ رہے منزل و جاہ سے سرفراز

رہے شاد و عیش رہیب کنار ۔ پہ ستارہ ہو عزت پایدار

جو صحت کی دایم قبا زیب بر | رہے تاج حشمت سدا زیب سر

ہمیشہ رہے طبع پر اعتدال | نہ شکل اپنی دکھلائے رنج و ملال

رہین خیر اندیش سب شادمان | عدو رہوین [illegible]

رہے سلطنت دائما با عروج | ریاست کو [illegible]

علاوہ ازین اپنے افضال سے | الٰہی خوش اقبال فرزند دے

خدا سے یہی ہے دعا ے نصیر | کر اب اسکو مقبول رب قدیر

## توصیف جناب معلے القاب مدار المہام صاحب [illegible] ریاست

خوش القاب ذی جاہ و ذی احتشام | ہمایون شمائل مدار المہام

معلے منازل ستودہ صفات | خوش اقبال عالی لقا نیک ذات

ہوے محسن اور نامدار جہان | علو مرتبت صاحب قدر و شان

مدار المہامی کا عہدہ او نہین | فلک احتشامی کا رتبہ او نہین

ریاست کے کل کام کا انتظام | وہ کرتے ہین باخوبی خوش انتظام

ہراک کام نیک انجام کار ہے | وہ کہتے ہین خوش فکر بین دیار

مدبر ہراک امر تدبیر مین ہین | کمال اون کو خوبی تقریر مین

باین اوج و احشام مین خوش مزاج | تکبر سے مطلق نہین امتزاج

علاوہ یہ اعطاف کا اسکے حال ۔۔ ہے خستہ دلوں کا بجا یہ خیال

کہ اک شخص دامودری پنتھہ سے تھے ۔۔ ملاقی وہ جب آکے انسے ہوئے

ہوئی اونسے انکو وداد دلی ۔۔ بحد یہ کہ باہم ہوئی یک دلی

اونھین علم انگریزی مین تھا کمال ۔۔ یہ ظاہر ہوا راو صاحب کو حال

تو سرکار مین بس بجبن سعی ۔۔ تقرر کیا اونکو با صد خوشی

سنانے پر اخبار انصار کے ۔۔ بعزت غرض وہ ملازم ہوئے

پس از چندے عرصہ جو سرکار کو ۔۔ پسند آگیا اونکا علم انکو

تو یہ پھر ترقی کی نکلی سبیل ۔۔ مقرر ہوئے بان پر کے وکیل

سے علے ہذا ہین اونکے نائب جو ایک ۔۔ سراسر ہین اطوار سب اونکے نیک

اور اونکا ہے گنگادہری پنتہ نام ۔۔ عنایت وہ یہ کرتے ہین مجھپر مدام

کیا تازمانے نیابت کا کام ۔۔ تو افسر کو اپنے رکھا خوش مدام

ہوا راو صاحب کو جب اعتبار ۔۔ تو سرکار سے عرض کی ایک بار

ہین نائب یہ میرے بہت ہوشیار ۔۔ ترقی کا اونکی مین ہون خواستگار

یہ فرمایا سرکار نے خوب ہے ۔۔ تمہاری غرض ہمکو مرغوب ہے

مگر اسکی بتلاؤ کوئی سبیل ۔۔ تو ہم پھر ترقی کرین اسپے دلیل

ہدایت جو اون کی ہوئی رہنما ؛
تعین ہوے وہ بھوپاور مین جا

لکھون رائو صاحب کی ثنا کے ثنا
یہہ دنیا مین دایم رہین شادمان

کہ ہر حال مین ہین مرے دستگیر
اور اک وشنو باباجی ہین باوقار

صحبت شعار اور لیاقت نشان
ذہین و ذکی و متین و فہیم

غرض ہندی و دکہنی و فارسی
ہین فنی کمار اشجنبرے مستقیم

وکالت کا بس اونکو عہدہ ملا ؛
غرض سرفرازی کا منصب ملا

سبب ہے معذور ارقام خامہ مرا
ہو فضل خدا فرق پر سایہ بان

ہوا اسکے باعث مین مقصد پذیر
مرے قدر دان اور ہین دوستدار

تحمل شعار اور ذیجاہ و شان
خلیق و شفیق و عزیز و حلیم

انہین مشق حاصل ہے ہر ایک کی
یہی مستمم اور یہی منصرم

## توصیف جناب میر منشی صاحب محکمہ جلیلہ بھوپاور

دبیر فلک اور عطارد رقم
لئیق و خلیق و شرافت شعار

عقیل و متین و ذہین و فہیم
سخندان سخن پرور و خوش نہاد

معانی شناس اور والا ہمم
فصیح و بلیغ و نجابت دثار ؛؛؛

کریم و سعید و شفیق و حلیم
بجا اونکو کہنا بلاغت نژاد ؛؛؛

جواہر رقم منشی سب بے عدیل
ہمو یاور اجنٹی کے میر دبیر
مرے حال پر اونکا الطاف ہے

فصیح البیان ہے بے نظیر و عدیل
ہے رگھنا تھ راو اسم روشن ضمیر
نہایت ہی اشفاق و اعطاف ہے

توصیف عالی مرتبت و متعالی منقبت نقاوہ دودمان عز و علا عصارہ خاندان مجد و اعتلا کریم الاخلاق عمیم الاشفاق منہل فیض و برکت معدن عظمت و بسالت دبیر جواہر رقم ہفت قلم شاعر انتخاب روزگار و نگارندہ مضامین پر بہار عالم شرع متین جناب منشی امیر الدین صاحب متخلص نزہت دام ظلکم

نصیر الدین شکر حق ہے تو تلمیذ نزہت کا
کروں کس منہ سے میں اب وصف اونکی فیض و برکت کا
جو اب جد جوان ہو اک وہ ماہ میں وہ بہرہ ور ہووے
کچھ اوصاف کمال اوس صاف باطن کا لکھے صاحب
میں تھا طفل دبستان ہجر و تعلیم بید انش
کیا تعلیم جب مجکو وضو اوس بحر جودت نے
بحدی میں یہ کہ میں نے شعر ہی با العزم دل لکھا

کہ شہرہ ہے بیان جسکی بلاغت اور فصاحت کا
سراسر ذات اونکی ایک دریا ہی عنایت کا
یہ اونکی فیض ہی اوس مظہر اعطاف شفقت کا
کہاں یہ حوصلہ اس خاکسار بے حقیقت کا
ہوا مجھپر جو الطاف و کرم اوس کان شفقت کا
تو بس اک ماہ میں چرچا ہوا میری طلاقت کا
ہوا اوس وقت اک عالم مجھے جوش مسرت کا

یہ روز جمعہ حسب منقبے کا میر اور سن سنتے تھے
پڑہانیکی جدا گانہ ہی ترکیب یک عالم سے
سے ہے اونکو دخل ایسا شعرگوئی مین سب ایصاحب
قلم برداشتہ لکتے ہین جسدم شعر لکہتے ہین
تقفے اور عاری وہ عبارت ایسی لکھتے ہین
عبارت اونکی اتنی لطف رکہتی ہی جو لکہتا ہون
سے ہے نظم و نثر کا وہ روزمرہ صاف اور عمدہ
علاوہ جیبدہ نظم و نثر پڑہتے ہین تو ایصاحب
قصیدہ گو غزلگو مدح گو اور مثنوی گو ہین
مخمس اور مسدس مین بہی او تضمین مین کامل
و کر طغرا نویسی اور شفیعہ ثلث اور افشان
خط گلزار ابیض اسود با قید اور بے قید
سے مجھے کل اک مہینہ اونکی ہے تعلیم ایصاحب
جو ہوتا ذکر کا موقع تو فرماتی ہین حضرت
علاوہ صاف باطن ہے حسد سے بے تہر بے کینہ

تو اوسدم سامعین کو جوش اک ہوتا تہا حیرت کا
نرالا طور ہی فرمائش حالی حضرت کا ؛
نہین مجھسے بیان ہوتا ہی وصف اونکی طبیعت کا
کرون توصیف کیا اونکی مضامین و عبارت کا
مزہ ہوتا ہی حاصل جسکے پڑہنے سے حلاوت کا
صفا کا شستگی کا اور رنگینی و فصاحت کا
سماعت جسکی دکہلاتی ہی اک عالم لطافت کا
مذاق اک سامعین کو تازہ ہوتا ہی حلاوت کا
علاوہ مرثیہ گوئی مین رتبہ گوی سبقت کا
و کر تاریخ گوئی مین بہی عالم اونکو کثرت کا
سے ہے انمین بہی اونمین اک درجہ رتبہ قابلیت کا
غبار و خط ریحان اونکا ہی گلزار جنت کا
اوسی مین مجھکو یہ حاصل ہوا فیض اونکی برکت کا
دسیکہا آہ کچھ تو نہ ہوتی شاکی تیری محنت کا
سے ہے او نکا سینہ اک آئینہ اخلاق و مروت کا

خدا ترسی کرم الطاف ہی ضرب المثل اونکا  نہیں ہی عدو لب پہ کبھی کلمہ مذمت کا

علاوہ حلم و چین جبین سے ہمنے نہین دیکھا  غرض یہ ہی یہ اجوہر سراپا آدمیت کا

اور ایسے بے ریا غربت نہایت کم امیرونمین  غریبونکی طرف دروازہ وا لطف و عنایت کا

اور عالی خاندان ایسی کہ اوسکا وصف کیا لکھیے  ہے گویا اونکے فرق پاک پہ افسر جلالت کا

نماز و روزہ و ورد و وظائف مشغلہ اونکو  ہمیشہ شوق کامل دل می تسبیح و عبادت کا

غرور اونکے نہین نزدیک سی چھوکر گذر انکلا  طریق خاکساری قاعدہ اونکی طریقت کا

ہزارونکو کتنی ہی عسرت پہ نہ استقلال سے گذرین  سراسر ذات مین جوہر ہوا تیغ قناعت کا

اگر دشمن بھی ہو اوس سی باصد اخلاق پیش آنا  کوئی ثانی نہین حضرت کی الطاف و مروت کا

علاوہ وقت پند و وعظ مثل بلبل بستان  ہے عالم اونکی تقریر فصیح و پر بلاغت کا

جدا مین اونکی خدمت سی ہوا ہون کم نصیبی سے  نہایت رنج ہی مجھکو مری حضرت کی فرقت کا

نصیب اب فائدہ کیا ہی جو کرتا ہی تاسف تو  کہان وہ اب کہان تو اور کہان اب عقیدہ صحبت کا

## اشعار گہربار در توصیف شہر مینو بہر دار الانوار پیران دہار

سکونت کا عاصی کے سبے شہر دہار  عجب خطہ ہے واقع انتشا[illegible]

یہان اولیاؤنکے اکثر مزار  ازین رو ملقب بہ پیران دہار

خطابیہ سے ہے دار الانوار نام  بجا خانۂ نور ہے [illegible] تمام

ہر اک سمت معمورہ آباد ہے — ہر اک یہانکا باشندہ دل شاد ہے

دفو محبت مین ضرب المثل — مین توصیفیہ لکھتا ہون یہ غزل

## غزل

مخزن اسرار ہے پیران دھار — معدن انوار ہے پیران دہار

شہر کیا ہے مطلع الانوار ہے — حسن کا بازار ہے پیران دہار

سختہ اک صندل کا ہے فرش زمین — وہ مصفا کار ہے پیران دھار

ہے ہر اک کوچہ مین خوشبو کا وفور — طبلہ عطار ہے پیران دھار

کوچہ کوچہ اسکا ہے رشک چمن — غیرت گلزار ہے پیران دہار

اک مسرت خیز ہے آب وہوا — بسکہ فرحت بار ہے پیران دہار

جا بجا تالاب اور آب روان پر — مخزن انہار ہے پیران دہار

راستے آئینہ آسا صاف صاف — آئینہ آثار ہے پیران دہار

اولیا تو سنکے ہین اکثر جا مزار — دافع ادبار ہے پیران دہار

ہین ولی اللہ کثرت سے یہان — مرتبت آثار ہے پیران دہار

قلعہ بہی کیا خوش نما کیا استوار — مانن دادار ہے پیران دہار

ہے سکونت یہان کی اک رشک سرور — رنج وغم کو خار ہے پیران دہار

## سبب تالیف کتاب

لکھوں اب سبب اسکی تالیف کا ۔ یہہ باعث ہوا اسکی تصنیف کا

بیان ایک روداد تازہ عجیب ۔ ہوئی منقضی ہے عجیب و غریب

بحدے کہ اوس سے تمام و کمال ۔ ہیں واقف ہوں اور یکہ آگاہ حال

علاوہ برین وہ حکایت تمام ۔ سے ہے مشہور مابین خاص و عوام

زمانہ بہی اوسکو ہوا ہے قریب ۔ اور احوال بہی عشقیہ اور غریب

لہذا انہا احباب کو یہ خیال ۔ کہ یہ حال تازہ صداقت مآل

اگر نظم یا نثر ہو خوب ہے ۔ سبب کیا کہ سچ اور مرغوب ہے

وہ اک روز کر مشورت ایک بار ۔ مکان پر مرے سب مرے غمگسار

کہ اے ہمدم مجمع دوستان ۔ لگے آکے مجہسے یہ کرنے بیان

جو ہے تازہ افسانہ گذرا ہوا ۔ اوسے خلعت نظم پہنا ذرا

فسانہ وہ ہے عشقیہ اور راست ۔ تو منظوم کر اوسکو بے کم و کاست

کرتا ہو وہ شہرت پذیرا نام ۔ ترا بہی رہے خلق مین اوس سے نام

کیا مین نے اون سے بہت اعتذار ۔ ولے اون کا اصرار تہا بار بار

یہ کی عرض مجہسے ہی ہوتا ہیچ و خام ۔ نہین مجہکو مطلق تمیز کلام

نہین دخل ہے شاعری مین مجھے
نہین بہرہ کچھ مجھکو اس علم سے

مین اب تک نہین آشنای سخن
ہے دشوارتر شعر گوئی کا فن

تم اس علم مین جانتے ہو مجھے
فقط اک مہینے کی تعلیم ہے

غرض عذر مین سو طرح عرض کی
ولیکن نہ قرب اجابت ہوئی

دو بالا ہوا اون کا اصرار اور
ہوا بس مین ناچار ہمدوش غور

زبان زد کر الامر فوق الادب
ہو اللہ سے استعانت طلب

ہو المستعان کہہ کے اور لے قلم
لگا کرنے اس مثنوی کو رقم

بہ خدمت مین جملہ سخندان کے اب
مری التجا ہے بعجز و ادب

جہان اسمین ہو نقص و عیب و خطا
جہان جا و بیجا ہو مضمون مرا

وہان پر رہ و رسم الطاف سے
دین اصلاح اشفاق و اعطاف سے

## آغاز داستان

پلا ساقیا مجھکو صہبای عشق
بنا دے مجھے محفل آرای عشق

لگا دے مرے منہ سے جام شراب
دکھا دے مجھے جلوۂ آفتاب

مے آتشین اب پلا دے مجھے
فروغ تمنا دکھا دے مجھے

ترے عشق نیرنگ سازی تری ہے بس جان کا کھیل بازی تری

عجب تیرا ادنے فسانہ ہے ایک بلا تیرا تازہ بہانہ ہے ایک

نظر آیا جس کو ترا راستہ ہوا دو نو عالم سے برخاستہ

ترے سود مین صاف نقصان سود ہزارون ضرر بر سبیل شہود

کرے جو کوئی پیش قدمی ادہر تو اول وہ رکھدیوے سر ہات پر

ترا راستہ صاف تیغے کی دہار بلا مین تری راہ مین صد ہزار

قدم ایک رہ مین جو تیری اوٹھائے بلاشبہ وہ جان پر کھیل جائے

ہوا تیری لگ جائے جس کو ذری قدمبوس ہو اوس کے آوارگی

نصیحت کرو تکو وہ مجنون کرے وہ جادو پہ سو تازے افسون کرے

اب آیا ہون مین بر سر مدعا یہ لکھتا ہون افسانہ گذرا ہوا

یہان ایک مشفق براہیم نام تھے حاجی و سادات ذی احترام

تھے مسجد مین تد انون کی وہ امام وہین پر تھا اونکا سکون و قیام

صحیح النسب اور خوش خاندان شریف و نجیب اور عالی نشان

شریفون سے اونکو محبت مدام رذیلون کی صحبت سے نفرت تمام

صلاحیت و اتقا ذات مین ۔۔ سے تھے خوش سیرتی اونکی عادات

غرض ایک دن باتن چند کس ۔۔ گیا مین سپے سیر و تفریح بس

تھا ہمراہی مین اک جوان نیک ذات ۔۔ نہایت ہی چالاک اور خوش صفات

اور اوس شخص کا شیخ کلو تھا نام ۔۔ غرض سب سے تھے اوس مین شاد کام

قضا کار حاجی براہیم ہی ۔۔ ملے آکے ناگاہ با صد خوشی

کہا سب سے دل شاد لفظا سلام ۔۔ دیا سب نے خوش دل جواب سلام

چلے پھر ہو باہم وہ ہم ایک بار ۔۔ سوے سیر و تفریح باغ و بہار

ولیکن سے تھے حاجی جی عاشق مزاج ۔۔ طبیعت مین تھا عشق کا امتزاج

تو وہ شیخ کلو بیک بار گی ۔۔ لگا کہنے دل شاد ہو حاجی جی

مجھے تم سے تخلیہ منظور ہے ۔۔ کہ اک لائق سمع مذکور ہے

کہا حاجی صاحب نے کیجے بیان ۔۔ یہ کہکر وہ از مجمع دوستان

جدا جب ہوے تب یہ اوس شیخ نے ۔۔ کہا حاجی صاحب کہ دو اسد ہے

ہے اک نازنین دل ربا سیمبر ۔۔ بجا سے کیجے گر اوس کو رشک قمر

اگر آپ دیکھین اوسے ایک بار ۔۔ تو بے شبہ ہو جاوین جان سی نثار

کہا حاجی جی نے بتاؤ ہمین ۔۔ ذرا اوس کی صورت دکھاؤ ہمین

یہ کر گفتگو روانہ ہوئے — بصد شوق اوسکے مکان کو گئے

## رفتن حاجی صاحب ہمراہ شیخ کلو برای معائنہ معشوق و فریفتہ شدن از دل و جان

مئی کیف کی ساقیا دے مجھے — بہار جوانی دکہا دے مجھے
کہ بیہوش مستی سے مسرور کر — نشی مین نشے مین مجھے چور کر
کرہوسے غم زندگانی مجھے — مزا دیوے جوش جوانی مجھے
تجلی پہ کر جلوہ نور کو — دکہا دے کسی غیرت حور کو
ہوا ذکر جس ماہ پرناز کا — بت دلربا شوخ طناز کا
ہنود وہ تہی وہ قوم کی نازنین — دل آرام آفت ادا مہ جبین
پری چہرہ گلفام اور گل بدن — سمن بر گل اندام غنچہ دہن
ادا ناز مین غمزے مین طاق تہی — شرارت مین چونچال اور چاق تہی
ملاحت صباحت مین یکتا تہی وہ — زبس ایک خوبی کا دریا تہی وہ
کرشمہ ادا دل بری اک بلا — اور انداز و عشوہ قیامت نما
غرض حاجی صاحب بشوق تمام — ہوا خواہ دیدار ہوشا دکام
ہوا از جذبہ عشق شوریدہ سر — گئے ہمرہ شیخ کلو ادہر

وہان جاکے دیکہا جب اوس ماہ کو — کہا یاد کر اپنے اللہ کو

یہ کیا حسن یا رب دیا ہے اسے ۔ کہ بس اک جو رحمت کیا ہے اسے

یکایک پکڑ دل کو کی گرم آہ ۔ لگے کہنے ظالم خدا کی پناہ

یہ کیا حسن تیرا بلا خیز ہے ۔ ادا ناز کیا آفت انگیز ہے

مرا لے لیا ہائے ری ہائے دل ۔ مجھے کر دیا مرگ کے متصل

مری دولت صبر سب لوٹ لی ۔ مرا دین و ایمان لیا مدعی

مری پارسائی کو برباد کی ۔ یہ کیا مجھ پہ او آفت ایجاد کی

شکیبائی دل سے مری چھین کر ۔ مجھے کر دیا ہائے آشفتہ سر

ارے بت ستم یہ سرا کیا ۔ مسلمان کو تو نے کافر کیا

غرض خنجر عشق سے ایک بار ۔ ہوے حاجی صاحب تو خاطر فگار

ملی خاک میں پارسائی تمام ۔ کیا عشق نے اپنا دل خواہ کام

عجب عشق یہ ہے بلا بے نظیر ۔ جفا و ستم اوس کا ما فی الضمیر

## بیان وصف سراپای دل ربا

سراپا قلم کو سنو اب ذرا ۔ لہ کیا اس سے ہوتی ہی پیدا صدا

طبیعت کو اب جوش نیرنگ ہے ۔ مرے ذہن کا اور آہنگ ہے

مری فکر عالی ہے اب سر بلند ۔ ہوا تو سن شوق اب ارجمند

جو مضمون پیدا ہو دل سے میرے ۔ نہ کیون چشم عاشق کو دیدہ نظر آوے

ہے آنکھون مین جلوہ میرے نور کا ۔ بنا دل تجلی کدہ طور کا
غرض مین جدہر دیکھتا ہون ادہر ۔ بجز نور آتا نہیں اب نظر

زمین نور خیز و فلک نور ریز ۔ زمانہ زر افشان ہوا نور بیز
سماتا نہ وہ تر ہے سرا فراختہ ۔ غرض ایک عالم ہے بی ساختہ

ہے اب اوج گردون پہ فرق قلم ۔ کرو نمین ثنای سراپا رقم
وہ مہ پارہ جادو کی تصویر تھی ۔ سراپا بس اک ماہ تنویر تھی

تھی آسودہ وہ حسن خداداد سے ۔ بنی تھی وہ حسن بلا زاد سے
خمار سی زندگانی تھی وہ ۔ گل گلستان جوانی تھی وہ

بہار گلستان حسن و شباب ۔ سراپا زبس حسن مین انتخاب
سراپا وہ تصویر تھی نور کی ۔ غرض ایک پتلی تھی بلور کی

قد اوسکا تہا شمشاد بستان حسن ۔ سراپا تہا اوسکا خیابان حسن
شہابی وہ رنگت تھی رشک شہاب ۔ سراپا تہا اوسکا تمام انتخاب

وہ بال اوسکے کالی گہٹا سی عیان ۔ وہ مانگ اوسکی جیون چرخ پر کہکشان
وہ چوٹی کہ جیون اژدہای سیاہ ۔ ویا اوسکو کیسے بلای سیاہ

وہ زلفون کی طولانی طول امل ۔ بلا وہ بلا جس سے ہو منفعل

جبین غیرت جلوۂ صبح عید　　دیا جلوہ نور روز امید

وہ ابرو کشیدہ کہ تیغ بلا　　نمودار عاشق کی جیسے قضا

وہ آنکھیں غزالان وحشت ختن　　جنہیں دیکھ ہو ہوش عاشق ہرن

وہ مژگان کہ پیکان تیر اجل　　کرین دل کو غربال سان بیکل

دکان صباحت وہ دو کان تھی　　وہ حسن دو روزہ کی دو کان تھی

وہ توصیف بینی یاد راک سے　　کہ منقار طوطی وہان شرم کہائے

لب لعل لال اوسکے یاقوت فام　　تھے وہ دانت ہیرے کے ٹکڑے تمام

مسی ولب سرخ دندان تمام　　تھے مانند انجم وشفق اور شام

زبان بلبل بوستان سخن　　سخن وہ سخن در میان سخن

وہ تقریر شیرین دلآ ویز تر　　تھی سعدی کہ شیرینی نیشکر

دہن تنگ ونازک نزاکت نظام　　کہ عقدہ سے کہلے اوسکا وقت کلام

تھی رخسار رنگین کی وہ آب وتاب　　خجل جس سے ہو جاوے رنگ گلاب

زقن چاہ آفت زنخدان سیب　　جسے دیکھ ہو سیب غرق حجیب

وہ رخسار ونیز خال یون جلوہ گر　　کہ مخمل پہ جون مور چہ کا گذر

وہ گردن صراحی تھی بلور کی　　تھی سانچے مین ڈہالی ہوئی نور کی

تھا چہرے مین نور صباحت بہرا — ملاحت نمک پاش اوسپر بلا

وہ ساعد وہ بازو وہ دوش اسلوب — تھا اونمین فسون الوف قلوب

کلائی وہ جو دیکھ لے ایک بار — نہ کل آوے اوسکو کبہی زینہار

وہ رنگ حنا رشک رنگ شفق — جسے دیکھ انسان کو ہووی قلق

وہ دو ہاتہ اک ایک شاخ گلاب — صباحت نزاکت سے باآب و تاب

وہ باریک باریک نرم و صفا — تہیں وہ انگلیان نازک و پر ضیا

وہ ناخن جنہین دیکھ کر بے ملال — ندامت اوٹھا دے فلک پر ہلال

وہ سینہ کہ آئینہ صاف تھا — فزون آئینے سے بہی شفاف تہا

وہ پستان تہی دو نور کی قمقمے — دیا گوی خوبی وہ گویا کہ تہے

وہ گردن وہ شانے بصد تاب و زیب — کہ عشاق کا چہین لیوین شکیب

صفای شکم کا کرون کیا نگار — دکہاوے صباحت کی تازہ بہار

کمر وہ کہ جسکو نزاکت دکہاوے — کمر اپنی وہ تمام کو بیٹھ جاوے

اب آگے سے اس سی مقام حجاب — ہے توصیف اوسکی کلام حجاب

وہ ساقین کہ شمعین تہین فانوس مین — ہوا اونکی دلہای مانوس مین

صفا پشت پا کی صدف سے فزون — زیادہ مین توصیف اب کیا کرون

کفک اور فندق گل لالہ زار ر | گل لالہ بھی اوسپہ ہووے نثار
غرض جملہ اعضا خوش اسلوب تھے | کہ ترکیب و تبریش مین اکخوب تھے
اور اسم اوسکا فرخی دل آرام تھا | مگر ذا تہ تریہ انام تھا

شبیہ دل آرام

ادسے دیکھکر حاجی جی ایک بار | دل و جان سے ہوگئے بس نثار
طفیل شہ عشق والا مقام | کیا پارسائی کو اپنی سلام
شکیبی و حواس و خرد صبر و تاب | دیا ان سبھون کو بیکدم جواب
ہوے شرم سے صاف نا آشنا | جنون کو بس اپنا کیا آشنا
کیا ترک خواب و خورش سب تمام | ہوا کھانا پینا سب اک دم حرام
ہوا چہرۂ سرخ گون زرد رنگ | ہوا دور و مجبور ناموس اور ننگ
دریدہ کیا جسم کا سب لباس | ہوئے اسقدر بے شکیب و حواس
ہوئی بس کفن پوش مثل فقیر | کیا حضرت عشق کو اپنا پیر
ملی جسم کو اپنے اک بار خاک | سبھے سر بسر صورت دردناک
کیا کنج تنہائی کو اختیار | غم و ہم کو اپنا کیا یار غار
شب و روز بس آہ زاری سے کام | بجز ذکر دلبر نہ لب پر کلام
ہوا بس یہ تھوڑے ہی عرصہ میں حال | جنونی لگے کرنے قال و مقال
اس عاصی کی یہ تصنیف بس غزل | شب و روز پڑھتے تھے مثل عمل

غزل

کیا میں شکل یار پہ دیوانہ ہوگیا | مشہور سو بسو مرا افسانہ ہوگیا

عالم سے میرا طور جداگانہ ہوگیا
آبادی چھوڑ ساکن ویرانہ ہوگیا

شیدا ہوا ہی ساقی آنت اوپے دل
اسواسطے سجادہ میخانہ ہوگیا

اوس شمع رو کی جیسے بری دلکو لو لگی
مین جل کی خاک صورت پروانہ ہوگیا

بھڑکی ہی سوز عشق کی بیتن بدمین آگ
آتش کدی سی یہ بجھے خستخانہ ہوگیا

اسلام سی غرض نہ غرض کفر سی مجھے
سیر انفراج اندتون رندانہ ہوگیا

اسمین خیال روی حسینان ہی جلوہ گر
سینہ ہی اپنا مجھکو پریخانہ ہوگیا

کیونکر سیلا مین اوس سی ہی آشنا ہون
یوسف کا سول یار کا بیگانہ ہوگیا

ہم زاہد انخراب ہین روز الست کے
اپنا تو مسکن اب در میخانہ ہوگیا

کیا ہو خیال جانب عشاق اوسکا اب
آئینہ یار دوست دلی شانہ ہوگیا

کچہ سوجہتا نہیں ہی مجھے اوس سو نصیر
ایسا مین شکل یار پہ دیوانہ ہوگیا

غرض ہاطر سے بصد ساز و سوز
ملے حاجی صاحب سے مجھے ایک روز

جنونی وہ شکل اونکی بس دیکھکر
مین حیرت زدہ ہوگیا سر بسر

بیک دم تو سکتا سی مجھے ہوگیا
پھر اکبار حسرت سے افسوس کیا

کہا دفعے مین سنے کہ ای مہربان
یہ کیا طور د احوال ہے بدنشان

یہ سمجھائے کہا تمکو دیوانہ ہین — اسے چھوڑ دو تم برا ہے یہ فن
بہت نیک و بد دوستانہ کہا — مفید اونکو اصلا نہ لیکن ہوا
دفور محبت مین افسوس سے — بہت اور اُلٹا یہ باعث ہوئے
اونھین نیک و بد سب جتانے لگے — تعقل کا رستہ بتانے لگے
ولی وہ تو گم کردہ ہوش تھے — غم دین و دنیا فراموش تھے
وہ فہمائش دوستانہ فزون — ہوئے اور آمادہ کار جنون

## بیان تدبیر نمودن احباب برای فرستادن ایلچی بخانۂ معشوق

شراب مغیلان پلا ساقیا — سرور آوے آنکھوں مین میری ذرا
غم و رنج دل رہنمائی کرے — مری عشق عقدہ کشائی کرے
کہ خلوت سے جلوت مین لاوے مجھے — نیا کوئی رستہ بتاوے مجھے
ہمیشہ سے یہ تو دستور ہے — اور اول سے یہ بات مشہور ہے
نصیحت گری عشق مین آگ ہے — سدا عقل اور عشق مین لاگ ہے
اگر سو طرح سے کیجے عاشق کو پند — ولیکن نہو وہ ذرا سود مند
جنون اور ہو بلکہ اوسکو فزون — نصیحت وہ وحشت کی ہو رہنمون
یہ دیکھا انکا عالم احبا تمام — لگے کرنے ہو مشفق یہ کلام

کہ اب انکی تدبیر ہے بس یہی ؛ کسی کو دھیان سے بھیجے ایلچی ؛

ولیکن فرستادہ ہو ہوشیار رہ و رسم تقریر میں سحر کار

کہ اسطرح حال انکا اوسکو سنائے سماعت سے جسکے اوسے رحم آئے

تو شاید وہ ظالم سن ان کا حال دل اپنے میں لاوے خیال وصال

تقریر یہ کی بابت احباب نے ترحم پر آخیل اصحاب نے

ہمیں سب نے کرکے باہم صلاح نکالی یہ عاشق کی شکل فلاح

کہ اک شخص نامی کشن لال جی سرشت اوسکی تخمیر میں دوستی

بہا ہوا خصائل ستودہ صفات بہت نیک اوقات اور نیک ذات

کہا او سنے ... کہ اے مہربان برآرندۂ خواہش دوستان

تمہیں سب سے معلوم ہے جملہ حال کہ ہیں حاجی صاحب پر افغان کمال

کیا عشق نے یہ بتر اوسکا حال بجدے کہ اب زیست بھی ہی محال

نہیں دکھ کی اوسکی کوئی دوا بجز شربت وصلت دلربا

سو اب تم لو یہ کار ثواب ملاؤ انہیں دلربا سے شتاب

تمہارے بغیر ایسی سنئے یہ کام نہیں پاویگا اسطرح انصرام

غرض اوسکو ہر طور راضی کیا او نموں نے بھی خود پر یہ ذمہ لیا

| روانہ کیا اوسطرف ایک بار | بس مستعد کرکے بہر دوسرے کار |
| --- | --- |

## رفتن ایلچی کشن لال جی نزد معشوق بخاطر احباب و مایوس آمدن از انجا و بیقراری حاجیصاحب

کہ اے عشق اب غمگساری مری یہی تجھسے ہے خواستگاری مری

کہ دلبر کو پہونچاوے میرا پیام میں تجھکو کرون عاجزانہ سلام

کشن لال جی نیکدل نیکذات خوش اوقات و خوش دل ستودہ صفات

جو ہو مستعد کار بیتہ پرتہ روانہ ہوے اوسطرف زود تر

تعد و تند و چالاک و ہشیار رہتے بہر عنوان غرض اوس سے جا کر ملے

بصد انکسار و بعجز و ملال بتقیید بیان لاے اسطرح حال

کہ اے باعث زیست دل دادگان وای موجب فرح ناشادگان

تو ہے رونق خانہ حسن و ناز ترا در ہے عاشق کا جاے نیاز

بہار ریاض جوانی ہے تو متاع دل و زندگانی ہے تو

ادا ناز او حسن و خوبی کا آج خدا نے رکھا ہے تری سر پہ تاج

تجھے دیکھتا ہے جو اکبارگی دل و جان وہ کرتا ہے قربان سبھی

یہان ایک حاجی ہین والا مقام براہیم اون حاجی صاحب کا نام

وہ سادات و اشراف و ممتاز ہین بزرگ اور ذی علم و اعزاز ہین

ستودہ صفات اور خدا کے ولی ہین پرہیزگار اور سب متقی

ولیکن جو ہوتا ہے تقدیر مین وہی پیش آتا ہے تدبیر مین

بگاڑوا اوسے یا بنا کوا اوسے — وہ گھٹتا نہین گو مٹا وا اوسے

سبب کیا کہ اوسکو خدا نے لکھا — کوئی رو کرے اوسکو مقدور کیا

قضا ئے گا اونھون نے تمہارا جمال — کسی روز دیکھا ہے فرخندہ فال

وہی سو جب جوشش وحشت ہوا — اونھین دیکھنا وہ قیامت ہوا

بس اب اونکا یہ حال ہے صبح و شام — کسی سے نہین کچھ خیال کلام

نہ کھانیکا ہوش اور نہ پینیکا ہوش — ہین مانند تصویر حیران خموش

بھرا چشم گریان سے اشک لگاتار — بیابان مین شب و روز جوشش بخار

ہنسی کا تو کیا ذکر جو لب پر آسے — نہین تاب جو خواب تشریف لائے

تغیر ہے بالکل کیا ہے لباس — پراگندہ اوسبات پریشان حواس

بس اسطرح بے تاب و زار ہین — قضا سے وہ گویا کہ دو چار ہین

تصدق ہے اس حسن محبوب کے — تصدق سے تاتہ بلا رسیدہ کے

تصور کرا اپنی زکات شباب — خدا کے لیے جان کہا ثواب

ملو بس فقط اونسے تم ایکبار — تو دیکھا تمہین اجر پروردگار

کہ اک شخص مرتا ہے جی جائیگا۔ — تمہین اجر مفت ایک ہاتھ آئیگا۔

یہ سنتے ہی وہ شوخ تیوری چڑھا — لگی کہنے اوسنے کہ سکتے ہو کیا

کسے کہتے ہین عشق کیا عاشقی — تم آ کے ہو رسوائی کرنے مری

زبانکو سنبھالو بس ای نیک تن — دوبارہ یہ لب پر نہ لانا سخن

تمہین تو یہ پھر ہوویگا اسکے ساتھ — تمہارا گریبان اور میرا ہات

کرونگی نہایت فضیحت تمہین — تو اوسوقت ہوگی نصیحت تمہین

کرونگی مین نالش تمہاری ضرور — کرونگی نہ زنہار اسمین قصور

یہ گرم و درشت اوس ہی سنکر کلام — ہوئی سن کشن لال جی نیک نام

ہو مایوس اوٹھ جا سے اکرو ہین — کہا حاجی صاحب سے ایدل حزین

وہان سے ملا اسطرح کا جواب — یہ سن حاجی صاحب ابہیچ و تاب

پٹکنے لگے سر کو دیوار دن پر — ہوئے صورت زلف آشفتہ سر

دگرگونہ دیکھا اونکا احوال حال — تحیر ہوا مجھکو از بس کمال

کہا مین نے اوسنے کہ ای مہربان — یہ کرتے ہو کیون اپنے جیکا زیان

سراسر یہ ہے واہیات اور فضول — نہین غیر حسرت کچھ اسمین حصول

کہا حاجی صاحب نے سن ای اخی — مرا دل مرا ہو گیا مدعی

شب و روز شکل اوسکی پیش نظر — اوسیکا تصور ہے شام و سحر

مین سمجھا کے ہر طرح ہون روکتا — ولیکن یہ دل کچھ نہین مانتا

ہن جتنا اسے روکتا ہون نزار
یہ اوتنا ہی ہوتا ہے بے اضطرا

بس اب تنگ اس دل سے مین آگیا
ہے اسکی صدا دلربا دلربا

نہین اسپہ اب کچھ مرا اختیار
یہ کہکر وہ رونے لگی زار زار

پھر اوسنے کہا مین نے ای نیکخو
یہ ضرب المثل اک حکایت سنو

گذشتہ ہے اور تازہ اور راست حال
نہین کذب کا اسمین قال و مقال

## حکایت ضرب المثل گذشتہ و دیدہ و راست از مصنف

دکھن سے اک آئی طوائف بیان
چشیدہ تھی وہ گرم و سرد جہان

نہ تھی عمر کم اوسکی از شصت سال
بظاہر وہ رہتی تھی برنا مثال

تھا عاشور بخش اوس ستمگر کا نام
حسین و طرحدار شستہ کلام

خوش انداز و خوش ناز و خوش ادا
دل آزار اور اہل مکر و دغا

غرض اوسنے پھیلایا جب اپنا جال
تو اوسمین پھنسا ایک بوم اک شغال

کہ دو شخص اوسپر ہوے مبتلا
پھنسے دام مین اوسکے بادست و پا

وہ علامہ از بسکہ چالاک تھی
کہ شرم و حیا سے وہ بیباک تھی

تقرر کیے وقت دونو کے دو
کہ جس سے فساد اونمین باہم نہو

پھر الو تھا سمجھا وہ دل مین یہی
کہ شیدا یہ طناز مجھپر ہوئی

اسی دہیان مین آکے وہ سادہ دل ہوا اوسپہ شیفتون اور دادہ دل

جو کچہ پاس تہا اوسکے مال او زر وہ سب نذر اوسکے کیا سربسر

نثار اوسپہ اموال سب کر دیا بجز مفلسی کچہ نہ باقی رکہا

ہوا جبکہ مفلوک وہ بے خرد لگا سوجہنے تب اوسے نیک و بد

جو سر پر چڑہا تہا وہ شہوت کا دیو جب افلاس آیا تو کرگے غریو

بس اسطرح بہاگا ہوا اہنو گیا تو اوسوقت سوجہی یہ کیا ہوگیا

اور اوسنے بہی پہر انکی تحقیر کی یہ ہون دفع اسطرح تدبیر کی

لگے کرنے کم اتحادی شروع لگی ہونے اوروں کے جانب رجوع

انہین خیرہ چشمی دکہانے لگی ہوا گاہ و بیگہ بتانے لگی

یہ اطوار جب اوسنے پیدا کئے کئی بار کتے انہین دم دیے

ہوے اوسکے فن سے خبردار یہ ہوے خواب غفلت سے بیدار یہ

سگا اونکو دن ہوگیا رات کا لگا سوجہنے ڈہنگ ہر بات کا

لگا آنے دن کا اوجالا نظر سگے جانے پستی سے بالا نظر

بس انگشت حسرت لگے کاٹنے زبان سے لگے دونو لب چاٹنے

لگے دل مین کہنے بڑا قہر ہے فلک فرقت انداز بے مہر ہے

نہایت ہی کہانے لگے پیچ و تاب / لگے اوس سے کہنے ای خانہ خراب

کہ مین سن و تو بصد اتحاد / چلی آئی تا حال رسم وداد

پہر اب کچہ نہ دی یہ کیا بات ہے / یہ بیہودگی کیا خرافات ہے

کہا اوسنے سنلو کہ مانند بوم / تمہارا ہوا بخت اب صاف شوم

جو دولت تہی برباد سب ہوگئی / محبت بہی رخصت طلب ہوگئی

بس اب رہ گئی ایک بہنی دو گوش / مناسب یہی ہے کہ ہوکر خموش

بس اب آپ چندی ہوا کہائیے / قفس کیجیے خالی اوڑ جائیے

بدل آنکہ جب اوسنے طوطی مثال / کہا اسطرح پیچ تیور پہ ڈال

تو یہ سادہ لوحی سے افسوس کر / لگے کہنے ہو دل مین آشفتہ سر

جو کہتے ہین سچ ہے مثل بر ملا / کہ ہے ذات معشوق کی بیوفا

دغا و جفا انکی تخمیر سے ہے / سرشت انکی از مکر و تدبیر ہے

یہ لازم ہے غافل کو پیروی کار / نہ عورت کا ہرگز کرے اعتبار

غرض نکلا اسطرح وہ بیرہوس / کہ گہی سے نکلی ہے جیسے مگس

اسیطرح وہ دوسرا بد خصال / مخاطب ہوا جو تہا نام شغال

تہا دل مین بس اپنے بہت شادمان / کہ کرتی ہے یہ مجہہ پہ قربان جان

مری جان و دل سے طلب گار ہی | ہوا خواہ ہے اور خریدار ہے
مین آتا ہون جب اپنے معمول پر | نہین دیکھتا ہون کسی کا گذر
نہ اس سے تفاوت ذرا کیجیے | یہ جان مانگے تو بے خطر دیجیے
یہی ٹھان کر دل مین اوس ہی کہا | یہ سن بات میری نوای دل ربا
یہ کر عہد واثق تو اب میرے ساتھ | نہ ہرگز کرونگی دغا تیرے ساتھ
بلا عذر و انکار پا کر جہول | کیا اوسکا کہنا پہر اوسنے قبول
یہ جب اوس پری کو یقین ہوگیا | مطیع اب یہ دیو لعین ہوگیا
کہا چاپلوسی سے سن خوشخصال | مرا تنگ دستی سے ہی تنگ حال
زر نقد دے اب سیجے ولستان | بخیلی پہ لعنت کر اے مہربان
مقولہ نہین شیخ کا کیا سنا | کریما مین سعدی نے یہ کیا لکھا
سخیان ز اموال بر میخورند | بخیلان غم سیم و زر میخورند
یہ سن آئی گیدڑ کو از بسکہ شرم | کیا دل و فور تعشق نے نرم
لگا روز دینے اوسے مال و زر | کیا ٹہوڑے عرصے مین پامال زر
ہوا چند عرصے مین یہ تنگدست | تو وہ مایہ مکر و فن خود پرست
کشیدہ لگی ہونے اوس یار سے | ہوئی ترش رو اپنے دلدار سے

لگی سے لگے یک بار پر بکرو کین ... گذارہ مرا تم سے ہوتا نہین
مجھے دیکھے تم چپ ہوئی ایک لحنت ... کیا مثل قارون نکلے دلکو کرخت
بس اب آپ تشریف لیجایئے ... زر نقد اگر لایئے آئیے
وہ زر لا دین کیا ہانہ تو تیرے تھی ... قدمبوس صبح و مسا مفلسی
ہوا چاندی سونا تو خواب وصال ... ہوا وہ زر و مال سب پایمال
غرض یہ کہ وہ یہی ہوا ہو گیا ... تھا دور روز کا آشنا ہو گیا
جہانمین غرض جتنے ہین دلربا ... خمیر انکی ہے آب و گل مین جفا
جفاجو دغاخو ہین پرکید و کین ... ترحم وفا انمین مطلق نہین
مناسب ہے پرہیز ای نیک نام ... کرو حضرت عشق کو تم سلام
وے لے دیکھے ہاتون وہ ناچار تھے ... ہے عشق دلبر سے سرشار تھے
اونہین تھا نصیحت کا کرنا فضول ... اونھون نے نکی پند میری قبول
کہا مین نے تھا اونسے ای نیکذات ... مین کہتا ہون اک نفع کی تب بات
عمل اوسپہ تم اپنے دل سے کرو ... تو غالب ہے یہ بیر سرکار ہو
بیابان جو کہین اک ولی آلہ ... وہ مشہور ہین حضرت غیب شاہ
وہان جاکے با انکسار و ادب ... کرو اونسے تم اپنی حاجت طلب

جو ہے وہانسے تمہاری مراد | بر آوے لی دلخواہ اسی نیک زاد

## رفتن حاجی صاحب بمزار حضرت غیب شاہ رحمۃ اللہ علیہ براے حصول مرام حسب گفتن خاکسار و مبشر شدن از بشارت غیب

سنا حاجی صاحب نے جب یہ کلام
بہت اپنے دلمین ہوئی شاد کام

اوسیوقت باخاطر زار زار
گئے اندرون حصار مزار

وہان جاکے باصد خشوع و خضوع
خلوص طبیعت سے لاکر رجوع

قریب مزار ذوی الاحترام
سمجھکر اونہین مرکز خاص و عام

لگے انکسارانہ کرنے دعا
بصد التجا و بدرد و بکا...

شب و روز کالبس کیا وہان مقام
دہی التجا روز و شب صبح و شام

بدرد و غم و آہ و زاری وہان
لگے کرنے خدمت گذاری وہان

اسیطرح با نالہ و درد و سوز
لب و ہان ہوے انکی چالیس روز

ہوا ایک چلہ انہین جب وہان
ہوا ایک شب خواب یہ ناگمان

کہ ہوجائے گا تیرا دلخواہ کام
دلے اوس سے کچھ نہ کار حرام

بشارت سے جبدم ہوی مستفید
تیقن ہوا اب برآئے امید

## بشاش شدن حاجی صاحب و آمدن بمکان خود و دوراو ملاقی شدن از عشق

جو ہین خاصہ خاصگان خدا ۔ بزرگ و ولی بندگان خدا

وہ بے شبہہ بیجاے آنام ہین ۔ وہ ماوای ہر خاص وہر عام ہین

کرامت ہین اونکی نہین کچہ کلام ۔ ولایت بحق اونکی ہے لا کلام

خدا کے وہ مخصوص و منظور ہین ۔ بجا ہے کہ نور اعلی نور ہین

دعا اونکی ہر وقت ہی مستجاب ۔ بحق ہی کہ وہ ہین کرامت مآب

بظاہر ہوے گو کہ زیب زمین ۔ ہین باطن مین زندہ وہ سب بالیقین

جو سنکر ہوا اونسے وہ بے شقی ۔ وہ ہے بدگمان موذی و مدعی

بصدق و ارادت بعجز و نیاز ۔ بآداب و تعظیم و امید و آز

کرے اونسے جا کر کوئی عرض حال ۔ بر آوے وہ امید بے قیل و قال

و لے چاہیے اعتقاد تمام ۔ تو ہو نیک انجام انجام کام

بشارت سی بشاش جب یہ ہوئے ۔ تو دلشاد و خوش کام ہو کر چلے

یہہ جاتی تھے اس سمت سے شاد کام ۔ اور اوس سمت سی وہ قیامت خرام

چلی آتی تھی ناز و انداز سے ۔ ادا ناز تازہ سے اعجاز سے

وہ جس دم مقابل ہوئی ایکبار ۔ تو باہم یہ باہم ہوئے دو بچار

وہ جانب و مور تعسشو بے تے آ ۔ سعا انک دو آگ تا [illegible]

ہوئے دونوں کے دل بس اکبار نرم — ادھر آہ سرد اور ادھر آہ گرم

غرض وہ غم و ہم سے بیہوش ہو — تحیر سے از بس ہم آغوش ہو

نگاہ ترحم سے دیکھا انکا حال — لگی کرنے اسطرح قال و مقال

کہ اے رشک سیماب وے شمع برق — تو ہے کسلیے بحر حسرت میں غرق

ہے کس ماہ سیما پہ شیدا اتنا — کہ ہے ابر غم تجھپہ چھایا ہوا

تری بیقرارانہ صورت کو دیکھ — ترے چہرے پر جوش حسرت کو دیکھ

میں خود ہوگئی آہ سیماب وش — قریں ہے کہ آجائیگا مجھکو غش

یہ سن اوس نے بیدیا دگار الم — غم و درد سے ہو ندیم و ندم

لگی رو کے کہنے کہ اے پرجفا — ہے تیرے غم عشق کی یہ بلا

جلایا ترے سوز غم نے مجھے — ستایا ہے تیری ستم نے مجھے

ترے عشق کا ہے یہ مجھپر وبال — یہ میرا کیا ہے ترے غم نے حال

چھوڑایا خور و خواب میرا تمام — بحد سے کہ کی زندگی تک حرام

کیا مجھکو رسوا جہان کو بکو — میں مشہور وحشی ہوا سو بسو

خدا کے لیے اب تو اے سیمبر — مرے حال پر رحم کی کر نظر

یہ سن اپنے شیدا سے احوال حال — کہا سنکے ظالم نے یہ بات مقال

بس اکبار تصویر آسا ہوئی / رہ عزم پر گام فرسا ہوئی
بہت کچھ اونہون زار و سے گو کہا / و لے ہو خموش اوسنے رستہ لیا
انہیں اوسکا جانا قیامت ہوا / سکوت اوسکا اک کوہ شامت ہوا
گئی وہ تو آفت ادا اوسطرف / چلے یہ بآہ و بکا اسطرف
پریشان و حیران پریدہ حواس / سراپا بمانند تصویر یاس
رواں چشم گریان سے سیلاب خون / نمودار حالت سے جوش جنون
زبان سے بپا شورش آہ آہ / دہن سے سر افراز دود سیاہ
اس اثنا میں ہی کہیں آگیا / نظر آئے مجکو یہ صرف بکا
بپریدہ حواس و پراگندہ ہوش / وفور ترقی پہ رنجت کا جوش
کہا مینے صاحب یہ کیا حال ہے / تمہارا تو از حد برا حال ہے
و لے جوش غم سے نہ تہا انکو ہوش / بمر اتنا کہا کر کے جوش و خروش
کہ ای حسرتا دای کیا ہو گیا / یہ طالع مرا جاگ کر سو گیا
مری جان آرام جان لے گئی / جو باقی تہا تاب و توان لے گئی
بس اک دیگئی دل پہ حسرت کا داغ / گویا زیست کا کر گئی گل چراغ
ہوئی آشنا ہو کے نا آشنا / گئی جسطرح بیوفا آشنا

گئی وہ گئی روح تن میں نہیں — توان تاب و طاقت بدن میں نہیں

یہ کرتے ہوئے وحشیانہ مقال — چلے بیچواسانہ آشفتہ حال

تو مجنسے ہوئے مطلقا ہم کلام — چہ جائے سخن تا جواب سلام

وفور محبت سے میں بھی عقب — ہوا اونکے ہمراہ با صد تعب

دسلے وہ تو مانند برق جہان — چلے جاتے تھے پر فغان و تپان

یہ دل خواہ احباب بھی پر محن — ہو اونکے در پے زبس گامزن

ملے چند احباب رستے میں اور — سری دیکھکر بیقرارانہ طور

سعاً لب پہ لا کلمۂ نیر باد — لگے کہنے اے پیکر اتحاد

نصیب عدو کہ یہ کیا حال ہے — پریشان کیسا ترا حال ہے

غرض ہوکے احباب سے ہم سخن — کہا میں نے وہ حال سب مین وعن

وہ احباب اونکے ہوا خواہ ہو — چلے اوسطرف میرے ہمراہ ہو

گئے اونکے مسکن پہ بالاتفاق — تو دیکھا او نہیں مورد احتراق

کچھ اول سے بھی چند حصہ فزون — طبیعت سے ہے آمادہ کار جنون

تفحص کنان سب ہوئے بیشتر — کہ کیون حال ایسا ہوا ہے بتر

بہا اشک بولے کہ میں کیا کہون — طبیعت پہ قابو نہیں کیا کرون

| | |
|---|---|
| یہ کہہ اور بے تاب خاطر ہوئے | حسن کی غزل رو رو پڑھنے لگے |

## غزل

| | |
|---|---|
| یہ کیا عشق آفت اوٹھانے لگا | مرے دل کو مجھسے چھوڑانے لگا |
| ملا میرے دلبر کو مجھسے خدا | نہین تو مرا جی ٹھکانے لگا |
| گنہ چشم خونبار کا کچھ نہین | مرا دل ہی مجھکو ڈوبانے لگا |
| فلک نے تو اتنا ہنسایا نہ تھا | کہ جسکے عوض یون رولانے لگا |

نہین مجھکو دشمن سے شکوہ حسن
مرا دوست مجھکو ستانے لگا..

| | |
|---|---|
| غزل پڑھکے ہو اور آشفتہ جان | لگے کہنے سب سے کہ ای دوستان |
| اگر ہے یہی ہجر دیہ صبح و شام | تو تم سبکو اور زیست کو ہی سلام |
| تھا اوسوقت حجام ہی اک وہان | تھا نام اوسکا لالو وہ تھا خوش بیان |
| کہا سب نے لالو ذرا بھائی جا | اور اسوقت چالاکی ایسی دکھا |
| وہان جاکے کچھ ایسی تدبیر کر | اور اوس شوخ سے ایسی تقریر کر |
| کہ جسکو کہین ہم ہی سحر البیان | سراسر سراپا تو بجا زبان |
| کھلا باغ تازہ مقالات کا | دکھا سحر عاشق کے حالات کا |

شگفتہ وہ کر گلشن قال کو
بنا ڈنکی تصویر احوال کو

سنا حال اسطرح ای سحر کار
سماعت سے جسکی معاً ایکبار

دل اوس شوخ کا ہو گیا گداز
کرے ناز پیدا مقام نیاز

ہو کرکے معشوقیت ایکبار
وہ تہا وسے عاشق صفت بیقرار

چلی آوسے بیتاب ہو تیرے ساتہ
پکڑ لیوسے اس پا فتادیکا ہاتہ

غرض کرکے لالو سے یہ سب بیان
روانہ کیا اوسطرف اوس زمان

لالو جام

وہاں جا کے لالو نے سب انکا حال | کہا اوس ستمگر سے باصد ملال
تو سنتے ہی یکبار وہ برق وش | ہوئی جوشش عشق سے قریب غش
سنبھل کر پھر اکبار کہنے لگی | ارے بھائی مجھکو ہوئی بیکلی
مگر کیا کروں کچھ مرا بس نہیں | وگرنہ میں ہمراہ چلتی وہیں
اگر ذات والے یہ سن لینگے حال | تو ناحق پھر آویگا مجھپر وبال
ہوئی گر خبر گھر میں شامت ہوئی | بپا صاف گویا قیامت ہوئی
جو ہوں دوست اونکے کریں وہ دوا | مرا اونکی صحت سے ہے بس مدعا
نہ چلنے وملنے سے انکار ہے | وسلے درمیان نزل حارہے
مری طرف سے اونکو بعد از سلام | یہ کہنا کہ اے حامل رنج تام
شکیب و سکون تمکو لازم ہی اب | نہو سور رنج و درد و تعب
ملا مجھکو موقع تو آجاؤں گی | تمہارا غم دل بہلا جاؤں گی
یہ کہہ اوسنے لالو کو رخصت کیا | وہ پیغامی سے حاصل مدعا
جب آیا کیا جملہ اظہار حال | ہوئے حاجی صاحب بہت پر ملال
دم صبح کی اونکی حالت ہوئی | طبیعت پر از حد ملالت ہوئی
یہ احباب سب اونکا احوال دیکھ | قریں مرگ بس مضطرب حال دیکھ

لگے کرنے باہم تاسف تمام
تحسر کے کرنے لگے سب کلام

سکندر خان تھے اونمین اک نیک راہ
تھے احباب کے دائما نیک خواہ

صفا طینت و نیک دل نیک زاد
نکو سیرت و خوش لقا خوش نہاد

اونھون نے براہ محبت تمام
کہا حاجی صاحب سے ای نیک نام

یہان ہین طبیب ایک والا نژاد
فلاطون طبیعت ارسطو نہاد

ہے نام اونکا خوش ذوالفقار علی
بہت نیک سیرت خدا کے ولی

معالج وہ ہووین گے گر آپ کے
تو کامل یقین ہے خدا سے مجھے

شفا آپ کو جلد تر ہووے گی
دوا ہم قرین اثر ہووے گی

یہ کہکر گیا جلد جا پاک دین پہ
لے آئے مسیحا صفت کو وہین

جب آئے وہ ذی جاہ حکمت مآب
کیا حاجی صاحب سے جانب خطاب

کہ اوٹھیے ذرا ہاتھ ادہر لائیے
مجھے نبض آپ اپنی دکھلائیے

حس و حرکت نبض کو غور کر
لگے کہنے ازبس ہو آشفتہ سر

علالت کے اسکے جو آثار ہین
تو اونسے نمایان یہ اطوار ہین

یہ ہین مبتلاے بلاے فراق
طبیعت پہ ہے گرمی اشتیاق

کسی چشم جادو پہ بیمار ہین یہ
کسی ماہ رو کے طلب گار ہین

ذرا فرق اسمین سر مو نہین
بجز وصل اور انکی دارو نہین

ہے ہم بالخاص آزار فرقت انہین
ملے گرچہ معجون ذہبیت انہین

تو ہو جاوے سنے الفور کلی شفا
علاوہ نہین اسکے کوئی دوا

یہ کہہ اور کر رخصتانہ سلام
گئے وہ طبیب انکو راسے ونام

جو یہہ جو دستے وہان وہ احباب نیک
لگے مشورت کرنے یہ ایک ایک

کسیطرح بلوا سکیے اوسکو یہان
کہ پاتوین یہ فرط قلق سے امان

یہ کہ مشورہ سب نے بیروسے کار
کہا لالو حجام سے ایک بار

دوبارہ تو اک بار پہر جلد جا
اوسے انکا احوال ایسا سنا

کہ وہ بیر سے رحم آ ایک بار
ترے ساتہ آوے یہان بیقرار

غرض وہان پہ لالو دوبارہ گیا
اور اوس آفت جان سے ایسا کہا

کہ انکو بہت تنگ ہے اونکا حال
ہے نزدیک مطلق دم انتقال

عیان موت کے جملہ آثار ہین
فقط یہ ہی خواہان دیدار ہین

کوئی دم کے مہمان ہین بے خلل
بلاشبہ سر پر کہڑی ہے اجل

جو ملنیکا تمسے اک ارمان ہے
اسیکے سبب جسم مین جان ہے

ملو گے تو ہوویگا از حد ثواب
نہین تو وہ مرجائینگے اپ شتاب

یہ سن حال شیدا کا اپنے وہ ماہ لگی کہنے کر جوش سے گرم آہ

کہ چلتی ہون میں اب جو کچہہ ہو سو ہو چلو بہائی بس مجھکو تم لے چلو

یہ کہہ اور تبدیل کر کے لباس ہوئی اوسکے ہمراہ ہو بدحواس

پہر آئے بہ تعجیل دونو وہان تھے بیتاب جس جا پہ بیمِ جان

اور اوس شوخ سے آگے آ چند گام معاً حاجی صاحب سے شیرین کلام

کہا اودسنے ہو جیسے ہوشیار وہ آیا تمہارا شکیب و قرار

یہ سنتے ہی جان جسم مین آگئی تڑپ برق کی طرح یکبار گی

لگے کہنے ای کمان سے کدہر تصدق ترے میرے پیغامبر

کہا اوسنے صاحب نہ گھبرائیے وہ آئی ہے تسکین فرمائیے

یہ سن خوش ہوا وہ احباب سب مبارک ہو رخصت وہ جاتے ہین اب

گئے جب وہ سب بادلِ شاد کام تو آگر وہ آفت ادا خوش خرام

قریب اپنے شیدا کے انداز سے گئی بیٹھ آفت ادا ناز سے

تو بے ساختہ اوٹھ کے یہ بیقرار لگے پہرنے گرد اوسکے پروانہ وار

تصدق ہو اوس پر بصد جان و دل یہ بیٹھے پہر اوس ماہ کے متصل

یہ بیٹھے جو باہم ہوا ایک جا قران مہ و مشتری ہوگیا

وہ معشوق تو پابند شرم و حجاب
پہ انکو دہا ہر جوش اضطراب
لگے کہنے ای پر جفا بے وفا
ترے غم نے یہ حال میرا کیا
تجہے سنگدل کچہ محبت نہین
تو وہ پہول ہے بوے الفت نہین
مرون تجہپہ مین اور تو بے خبر
مین جان تجہپہ دون اور نہ لو تو خبر
مجہے مار ڈالا ترے عشق نے
اک آفت مین ڈالا ترے عشق نے
وفادار ہوتے ہین جو میری جان
وہ رکہتے ہین شیدا کا بس اپنے دہیان
سنا نا ہون مین تازہ اک واردات
وفادار کی یہ صداقت صفات
یہ کہکر وہ اوس لالہ رخسار سے
بیان اس حکایت کو کرنے لگے

## داستان فی بیان سیکے از شرفایان سرکا سہارنگپور صوبۂ مالوہ از قوم پٹہان

یہ سچ اور ہے گذری ہوئی داستان
مین حال اوسکا کرتا ہون قید بیان
کہ اک مختصر شہر مشہور ہے
یہان سے بہت کچہ نہین دور ہے
سہارنگپور اوس کا خوش نام ہے
قدیمی ہی مشہور انام ہے
شہر مفو تہا ہے شہر وہ نامدار
وہان لوگ اکثر ہین والا تبار
ہر اک شخص ذی عزت و خوش فنون
شجاع و دلیر اور مصفا بطون

کہ خلق و مروت میں نامی ہیں وہ | نجابت میں اکثر گرامی ہیں وہ

غرض وہاں سے اک شخص والا تبار | یہاں آگئے ذی عزت و نامدار

خوش اخلاق و اشفاق و اہل ہنر | شرافت کے آئین سے بہرہ ور

فن شہسواری میں بھی ہوشیار | فن نیزہ بازی میں چالاک کار

سپہ پیشہ کے جملہ فن میں درست | بجد سے نہایت ہی چالاک و چست

نکات طبابت میں بھی بہرہ ور | فن موسیقی میں بھی اہل خبر

طبابت میں گھوڑونکے بھی بیبدل | اور آئین شناسی میں ضرب المثل

یہاں جتنے اشخاص تھے خوش خطاب | ہوئے اونکی صحبت سے سب بہرہ یاب

ہوا حال جب اونکا یہاں مشتہر | تو سرکار کو بھی ہوئی یہ خبر

غرض تھوڑی ہی عرصے میں باوقار | ہوا اونکا سرکار میں روزگار

بڑھی اونکی توقیر فی خاص و عام | ہوا ایسا سرکار میں احترام

ہوئے منقضی اونکو جب چند روز | محبت ہوئی اونکی عالم فروز

شناسا ہوئے کل خاص و عام | ہوا شہر میں اونکا مشہور نام

ولے چونکہ تھا جوش عہد شباب | متاع جوانی سے تھے کامیاب

تقاضائے سن نے کیا سر بلند | امنگ جوانی ہوئی ارجمند

مذاق اک طبیعت نے پیدا کیا ۔ تعشق کا عالم ہویدا کیا

تھی اک سرو نوخاستہ گلعذار ۔ گلستان خوبی کی نخل انار

بحسن و جوانی ستودہ تھی وہ ۔ ولیکن ز قوم ہنودہ تھی وہ

سہی حسن و جوبن سے مخمور تھی ۔ صباحت مین ہم جلوۂ حور تھی

بہار جوانی سے تھی بہرہ ور ۔ مگر نارسیدہ تھی رشک قمر

نہالی انہا نام اوس پریوار کا ۔ نہال لطافت تھی وہ دلربا

ہوے اوسپہ شیدا وہ اہل کمال ۔ اوگا عشق کا باغ دل مین نہال

اور اوسکا بھی دل انپہ مائل ہوا ۔ سرافراز عشق اوائل ہوا

غرض دونو جانب ہوی دل گداز ۔ ادہر جوش ناز اور ادہر نیاز

ادہر ساز اور اسطرف جوش سوز ۔ جو نیم شب تھے تو وہ نیم روز

وسلے اتفاقاً ہوا اتفاق ۔ ہوا وصل باہم ز جوشش وفاق

اسطرح چند سے زمانہ رہا ۔ کہ ہوتے یہ باہم کسی جا ذرا

ہوا رفتہ رفتہ پھر افشای راز ۔ گیے پانون رسوائیون کی دراز

جو راز نہفتہ تھا ظاہر ہوا ۔ ہر اک خویش و بیگانہ ماہر ہوا

ہوئی اوسکی مانکو بھی آخر خبر ۔ ہوئی چشم حیرت وہ آشفتہ سر

لگی جسنے یہ ململ کے کہنے اسے وا — یہ کیا ہوا حسرتا حسرتا

لبیہ نا رسیدہ رسیدہ ہوئی — غضب ہو گیا شوخ دیدہ ہوئی

گیا ننگ و ناموس تاراج ہائے — ہوئے ہم ملامت کے آماج ہائے

گھرانے کو داغ سیاہی لگا — بس اب اسکو کر دیجیے کدخدا

اسی مشورت کا کیا اہتمام — اسی نظم کا ہو گیا انتظام

سہ چار دہ تو وہ تھی رشک ماہ — اور اوسپر وہ جوبن کا عالم کہ واہ

ہر اک اوسکا خواہان و مشتاق تھا — کہ حسن اوسکا مشہور آفاق تھا

کسی نے جو بھیجا پیام رسول — کہا اوسکی مادر نے لفظ قبول

کیا جلد شادی کا بس اہتمام — سجد سے کہ فوراً گیا انصرام

غرض خوف رسوائی پر کر نظر — دیا بیاہ اوسکو سعادہ و لد تر

ہوئی شادی تو اوسکو رخصت کیا — گئی گھر مین شوہر کے وہ خوبش لقا

ہوئی دونوں کو بس جدائی نصیب — ہوا کامیاب اوس پری سے رقیب

پڑا خانصاحب پہ کوہ ملال — اور اوسپر بھی اندوہ و رنج و وبال

مگر کیا کرے وہ کہ مجبور تھی — و لے دل مین فرقت سے رنجور تھی

ادہر خانصاحب بحال حزین — شب و روز بے تاب اندوہ گین

فراق دل ارام سے بے قرار ۔ غم دل کے افراط سے زار زار

سحرگاہ اور نیم شب کو مدام ۔ باہ و فغان رہتے تھے تلخ کام

جناب خدا مین بصد عجز و آز ۔ اوٹھا ہاتھ باانکسار و نیاز

فغان والم کرکے صبح و مسا ۔ یہ کہتے تھے ای سامع ہر دعا

مری عرض سن لے خدای انام ۔ بحق محمدؐ علیہ السلام

زمانہ جدائی کا اب دور کر ۔ مجھے وصل دلبر سے مسرور کر

اسیطرح رو رو کے وہ تفتہ جان ۔ دعا مانگتے تھے باہ و فغان

اسیطرح مدت اک آخر ہوئی ۔ کہ وہ آہ و زاری موثر ہوئی

خدا ے دو عالم ہے بے شک کریم ۔ مجیب دعا اور غفور الرحیم

کرے اوسکی درگاہ مین جو دعا ۔ بصد انکسار و بعجز و رجا

تو بے شبہہ وہ ارحم الراحمین ۔ کہ نام اوسکا ہے اکرم الاکرمین

مجیب دعای ہمہ سائلین ۔ بہم سازِ اربابِ متفرقین

پھر آخر یون کی کرکے دعا ۔ بلاریب کرتا ہے حاجت روا

جو سال بہتّر ہوا ار و نما ۔ اور آشوب عالم مین پیدا ہوا

غرض غدر کا یہ زمانہ ہوا ۔ وہ گویا کہ پیدا ابھا نہ ہوا

ہوا گرم بازار جنگ و جدال ۔ لگا ہونے ہر ایک جانب قتال

زبس باغ عالم مین فی خاص وعام ۔ ہوا باغیون کا عروج تمام

نہالی کا شوہر بہی با صد رجا ۔ شریک اونمین یکبارگی ہوا

قضارا بحکم قضائے خدا ۔ وہ جوہر حسام قضا کا ہوا

ہوا قتل جبدم وہ آشفتہ سر ۔ یہان آئی مرنے کی اوسکے خبر

خبر مرگ شوہر کی کر گوش زد ۔ بصد آہ وزاری برنج اشد

بظاہر نہالی ہوئی سوگوار ۔ بباطن ہوئی شاد دل ایکبار

پس مرگ داماد مان اوسکی جا ۔ لے آئی گہر اپنے باآہ و بکا

ہوئی وہ تو دلمین نہایت ہی شاد ۔ کہ آئی ہین اب بر سبیل مراد

پس از چند عرصہ وہ زہرہ جبین ۔ لگی کہنے ہو مان سے اندوہگین

مین بیوہ ہوئی مجہپہ ہے اک تعب ۔ کہ بے شوہری کا الم ہے غضب

کیا باد غم نے مرا گل چراغ ۔ کہ بے شوہری کا دیا مجہکو داغ

مرے سر کا وارث تو مارا گیا ۔ جو تہا زندگی کا سہارا گیا

ہوا ان یہ کیونکر بسر ہوویگی ۔ مرا جب یہ بے وارثی کہو دیگی

تشفی بہت کرکے مان نے کہا ۔ تو کہہ دے کہ اب دل مین ہی تیری کیا

تو جسمیں خوشی ہو وہ منظور ہے — تو آرام دل آنکھہ کا نور ہے

مہالی بنے سنکر یہ ماں سے کہا — کہوں کیا ہیں آتی ہے مجکو حیا

مگر مشفقانہ سنو تو کہوں — جو ہے راز دل اپنا ظاہر کروں

کہا ماں نے قربان کہہ اپنا حال — جو کچھ دل میں ہو وے زباں سے نکال

تو پھر انفعالانہ وہ حیلہ ساز — لگی ماں سے کرنیکو افشائی راز

کہ ای مادر مشفقہ مہرباں — سن اب گوش دل سے مرا تو بیاں

فلاں شخص مشہور ہے جو یہاں — معزز ہے مابین خورد و کلاں

اوسکی محبت کا ہے دل میں جوش — بھرا ہے مرے سر میں شور و خروش

میں مدت سے اوسکی طلبگار ہوں — اوسیکی بلا میں گرفتار ہوں

اوسی سے میں بدنام و رسوا ہوئی — اوسی پر مری جان شیدا ہوئی

زمانہ ہوا اوسپہ مائل ہوئے — گرفتار عشق اوائل ہوئے

بس اب زیست حق میں مرے زہر ہے — محبت اوس علامہ کی قہر ہے

ای اماں بجدے یہ ہے میرا حال — نہیں زیست ممکن بغیر از وصال

یہ کہکر لگی رونے وہ بیقرار — بندہا اوسکی آنکھوں سے اشکوں کا تار

سنا جب وہ احوال ماں نے تمام — اور اسطرح دیکھا اوسے تلخ کام

تو سمجھی کہ یہ اوسکی از جان و دل ۔ سے ہے آشفتۂ الفت متصل

اسے روکنا اب مناسب نہین ۔ نہین تو یہ ہے جان اندوہ گین

بلاشبہ رسوائی کو ایک بار ۔ کریگی یہ سب پہ ننگ ہو آشکار

بس اب چاہیے اسکو کہنا یہی ۔ تو کر دو کہ ہو جسمین تیری خوشی

یہی سوچکر اوسکو سب بے اختیار ۔ یہ بولی دیا تجھکو سب اختیار

جو تیری خوشی ہے وہ میری خوشی ۔ یہی گر ہے منظور تیری خوشی

نہالی یہ سن لفظ تیری خوشی ۔ نہایت ہی خوش ہوکے فوراً اوٹھی

گلے سے لپٹ ماں کے اور کرکے پیار ۔ روانہ ہوئی شاد دل سوے یار

ملی جاکے اوس اپنے مشتاق سے ۔ لگی کہنے ای یار جانی مرے

وہ شوہر تو میرا بحکم قضا ۔ غدر مین کہین جاکے مارا گیا

اور اب میری ماں نے مجھے ایکبار ۔ مرے نفس کا دے دیا اختیار

ہوں اب جان و دل سے مین تیری کنیز ۔ تو ہے جان سے مجھکو افزون عزیز

بس اوس وقت خاں کا کہوں حال کیا ۔ وفور خوشی سے جو عالم ہوا

کہ جوش مسرت مین بے ہوش تھے ۔ غم دین و دنیا فراموش تھے

غرض وہ لگے رہنے باہم مدام ۔ بجوش مسرت زبس شاد کام

یہ کہکر فسانہ کیا اختتام ‖ پہر اوس سے ہووے اسطرح ہمکلام جو بہر عشق

کہ ہوتا ہے یہ خوش وفاؤن کا طور ‖ اونہین حال عشاق پر شرط غور

ولیکن یہ کہہ راست اب دلربا ‖ ترا عزم کیا ہے برا سے خدا

لگی کہنے وہ ای حبیب حمیم ‖ جو کچہ تم کہو اوسپہ مین مستقیم

ولے ہونہین پابند ناموس و ننگ ‖ کہ بدنامی مجہکو کرے گی بتنگ

مرے گہر کے لوگ اور سب اہل ذات ‖ کرین گے مرا تلخ لطف حیات

ولے ایک دیتی ہون تمکو صلاح ‖ کرو وہ تو شاید کہ ہووے فلاح

کہا حاجی صاحب سنے فرمایئے ‖ وہ تدبیر اب جلد بتلایئے

## رفتن حاجی صاحب حسب گفتن معشوق نزدیک ولایت علی صاحب

لگی کہنے ہے یہانپہ اک پر فنون ‖ رہ و رسم ہر امر کا رہنمون

خردمند پیر کہن سال ہے ‖ ستودہ صفات و خوش اقوال ہے

جہاندیدہ ہے اور دانائے دہر ‖ کہ اوس سا بہی کم ہوگا زیر سپہر

ہے عمر اوسکی اسی برس کے قریب ‖ پسندیدہ عادات او خوش نصیب

ولایت علی اوسکا مشہور نام ‖ یہان اوس سے واقف ہین سب خاص و عام

## ولایت علی صاحب

محلہ جو ہنواڑہ مشہور ہے — وہ بازار از بسکہ معمور ہے

وہان پر بسمت شمال اک مکان — ہے رہتا ہے اوسمین وہ روشن روان

رفو مین وہ مشہور وممتاز ہے — فن اوسکا نہایت خوش انداز ہے

ہے وہ اپنے فن مین فرید زمان — ہین آگاہ اوس سے بہی پیر وجوان

ملو اوس سے تم جا کے اے نیکنام — کہو حال سب اپنا ما لا کلام

پہر اوسمین غرض مشورت اوس سے لو — جو بتلاوے تدبیر وہ تم کرو

تو ہووے گا مسعود انجام کار — نہ فرق اوسمین ہوگا کبھی زینہار

یہ کہکر کہا اب سنیے داستان — اجازت دو جانیکی اے مہربان
کہ تاخیر حقمین مرے زہر ہے — غضب ہے قیامت ہے اور قہر ہے
دلے وہ جو بتلا دے تدبیر کار — وہ کر دیجیو مجھپہ تم آشکار
یہ کہکر ادہر وہ تو رخصت ہوئی — ادہر انپہ تازہ مصیبت ہوئی
چلے بیقرارانہ ہتو اٹھکے کو — پریشان خاطر ہو و چارہ جو
گئے اوس مکان پر بدرد الیم — ولایت علی تھے جہان پر مقیم
ملے اونسے باصد تپاک و نیاز — لگے بعد کہنے کہ بندہ نواز
مری عرض ہے اوسکو سن لیجیے — اور اوسمین مجھے مشورت دیجیے
ہوے وہ مخاطب تو قصہ تمام — سنا کر کہا بس ابہی خوش مقام
خدا کے لیے اسمین اب دو صلاح — کہ جس سے نمایان ہو شکل فلاح
سب احوال سنکر وہ با اشک و آہ — لگے کہنے ای تفتہ دل نیک خواہ
مین خود اس بلا مین گرفتار ہون — اسی درد کا مین بہی بیمار ہون
مین کیا تمکو دون مشورت مہربان — مری تم بہی سنلو ذرا داستان
یہ کہا اور دل تہام کر ایک بار — لگے کہنے ہو مضطرب بے قرار

## بیان ولایت علی صاحب از زبان خویش

ہے بیان اک مکان دائرہ اوسکا نام — وہ خیر و نکاہے مسکن خوش مقام

اوسی قوم مین ایک ہی دلستان — ادا ناز اوسکا قیامت نشان

مین نام اوسکا از جوشش اضطراب — نہین لیسکتا ہون خانہ خراب

ولیکن حروف تہجی سے یار — ترے رو برو کرتا ہون آشکار

الف بعدہ میم الف اور میم — الف اوسپہ تنوین اے دل دو نیم

مین اوسپہ دل و جانسے ہون مبتلا — غم ہجر مین ہو رد صد بلا

نہین ایک لمحہ ہے مجھکو قرار — ہون مانند سیماب پر اضطرار

اوسیکے تعشق مین اے پر الم — اوسیکے غم ہجر مین ایک دم

شکیب و توانائی سیری تمام — خرد اور دانائی بہی ننگ تام

سبھی مجھسے بس کج ادا ہو گئے — گئے مطلقا بے وفا ہو گئے

بس اس حد کا صدمہ ہوا جان پر — لگے لوگ ہنسنے مری شان پر

بحد سے گئی میری شرم و حیا — زمانے نے مجھکو کہا بے حیا

اسی مین گیا اک زمانہ گذر — ہوئی جاتی ہے عمر غم مین بسر

دہپونچا دلے اب تک امید کو — نذر کرکہ مشورت کی اب امید تو

سنے حاجی صاحب نے جب یہ مقال — ہوئے اور بیتاب و آشفتہ حال

ہما نند برق طپیدہ ہوئے !!! ستمگر کی طرح بہ جبیدہ ہوئے

غبار سے کی صورت اوٹھتے جو تھے
لیے ساتھ غم کو آغوش میں
یہ آشفتہ حالی مکان پر مرے
بس اکبار آکر یہ کہنے لگے
کہ ای مشفق ماحزینان نصیب
وحیا سے ہموم کے دستگیر
بس اب جان میری بہت تنگ ہے
مرا اب تو مرنے پر آہنگ ہے
بس اب جلد لالو کو بلوائیے
دل آرام سے مجھکو ملوائیے
یہی کہہ رہے تھے وہ آشفتہ جان
کہ ہیں وہ لالو بھی آیا دھان
اوسے دیکھتے ہی بہت ہو نزار
لگے کہنے ای مونس غمگسار
برای خدا مہربان جلد جا
اور اوس آفت جان کو ہمراہ لا

## ملاقات دلدار و بعد ازان در عشق حقیقی روانہ شدن بمکہ معظمہ

مئی ارغوان ساقیا دے مجھے
تجلی کا جلوہ دکھا دے مجھے
شراب دو سالہ پلا دے مجھے
مہ چاردہ سے ملا دے مجھے
نشے میں اب ایسا چپکا دے مجھے
دو عالم سے بیخود بنا دے مجھے
اسے پیغام بر اب مرے اے خدا
تو دلدار دم سے اکدم ملا دے مجھے

زیادہ نہیں اور کچھ آرزو ۔۔۔ ذرا پاس اوسکے بٹھا دے مجھے
فقط دیکھنے کا طلبگار ہوں تجلی اوسے تو دکھا دے مجھے
فزوں تر ہے یہ آرزو سے نصیب مئے ارغوان ساقیا دے مجھے
پیامی چلا جلد لانے اوسے گیا یعنی لالو بلانے اوسے
جو فرقت کا تھا زخم دل پر کمال تو از خود وہ کرنے لگا اندمال۔
جو دل پر تھے سوز جدائی کے داغ ہوئے جلوہ افروز مثل چراغ
رخ زرد گون ہو گیا لالہ گون لگا ہونے رخصت طلب بس جنون
زمانہ جو تھا فرقت یار کا۔ وہ رخصت طلب آکے ہونے لگا
شکیب و سکون آکے حاضر ہوا کہا جمع خاطر نے یا مرحبا
یہ اوسان بولا کہ ہو وقت نیک کہا ہوش نے السلام علیک
گیا لالو بے تاب خاطر وہاں کیا جاکے سب حال اوس سے بیان
کہا اب مناسب ہے جلدی چلو نہ تاخیر کو مطلقا راہ دو
بہت ناشکیبا ہے وہ دل فگار کہ اب ہو رہا ہے قضا سے دوچار
وہ سنتے ہی احوال عاشق تباہ۔ لگا دینے اک کھینچکر گرم آہ۔
ہوئے جلد پیغام آور کے ساتھ چلے وہاں سے ملتے ہوئے اپنے ہاتھ

غرض یہ کہ وہ پر غم و رنج و یاس ‌ــ وہ آئی جب اوس اپنے شیدا کے پاس

معا دیکھ دلدار کو یک زمان ‌ــ تن زار مین آئی تاب و توان

وہ شیدائی صادق دل تفتہ زار ‌ــ تڑپ کر بمانند برق ایک بار

گلے سے لپٹ اپنے محبوب کے ‌ــ گل باغ خوبی خوش اسلوب کے

تصدق ہوا اوس پری وار کے ‌ــ لگا بوسے لیس لینے رخسار کے

لگا کہنے تجھپر ہین بیدل نثار ‌ــ لگا اوسپہ ہونے فدا بار بار

لگا گرد پروانہ سان گھومنے ‌ــ لگا اوس پری کے قدم چومنے

غرض آخرش بعد مالا کلام ‌ــ سجدے اتم ہو گیا شاد کام

ولایت علی کی وہ سب گفتگو ‌ــ بیان کی دل آرام کے روبرو

پھر احوال اپنے دل زار کا ‌ــ مفصل بیان وار جملہ کہا

بشارت کہا یہی حال بے کم و کاست ‌ــ کہا اوس پری وار سے راست راست

اور آخر کیا یہ تمام کلام ‌ــ خلاف شریعت سے ہے مجھپر حرام

جو ارشاد ہی غیب شاہی سے مجھے ‌ــ سے ہے مانند حکم الٰہی سے مجھے

نہین اوس سے مجھکو خیال گریز ‌ــ نہین اوس سے تاب و مجال گریز

مری سب تمنا بر آئی تمام ‌ــ ہوا حسب دلخواہ مین شاد کام

کہ اوسکو الغرض رخصت کیا — اور اپنی طرف یون تخاطب ہوا

اسی دل بیان چاہیے غور تام — خصوصاً کہ یہ غور کا ہے مقام

مجازی مین جب لطف ہو اسقدر — حقیقی مین پہر لطف ہے کسقدر

مجازی کا تو تونے چکہا مزا — حقیقی کا حاصل کر اب ذائقا

سبب کہ مجازی کو آخر زوال — حقیقی کو تا انتہا ہے کمال

تصور یہ کر دل مین بس استوار — ہوے یون ارادے سے بروی کار

ہوا آمادہ با عزم و نیک نام — ہوئے عازم و نہین یہ حاصل کلام

کر احباب کو رخصتانہ سلام — روانہ ہوے سوے بیت الحرام

یہ قول بزرگان سے بیشک صحیح — ہدایت کرے جسکی رب قدیر

رہ کج سے آجاوے بر راہ راست — یہ بے شبہ ہے اور بلا کم و کاست

حقیقت کا زینہ ہے عشق مجاز — و لے شوق کا سلسلہ ہو دراز

نہو تو نہو ذر حقیقی تجھے — مجازی بہی ہو لیک ای نیک خو

جو ہو پختہ ہو عشق ناخام ہو — تو غالب ہے نیک اوسکا انجام ہو

وگر خام ہے تو نہین سود کچھ — حقیقی بہی ہو تو نہ بہبود کچھ

کہ تھا حاجی صاحب کو عشق مجاز — و لے جوشش کامل سے تہا سوز و ساز

تو عشق حقیقی ہوا دستگیر
ہوے منزل حق مین وہ رہ پذیر

ہوئی جسطرح اونکی حاصل مراد
اسیطرح پاوے ہر اک دل مراد

## خاتمہ کتاب

ہزاران سپاس خدای مبین
وہ جان آفرین و جہان آفرین

ہوا ختم یہ قصہ دل پذیر
بفضل خداے بشیر و نذیر

تھی گو مجھکو از بس عدم فرصتی
ولے شوق احباب سے ختم کی

نہین شاعری مین مجھے کچھ تمیز
نہین علم مجھکو کہ کیا ہے چیز

لکھا ہر طرح سے برا یا بھلا
ثواب اسمین ہے پاک شائب خطا

ولے شکر ایزد یہ ہے بار بار
ہین اس عون خالق پہ دل سے نثار

مری یاوہ گوئی بفضل خدا
ہوئی نیک انجام صلے مرحبا

جو اوستاد ہین میرے عظمت مآب
ہوئی اونکی اصلاح سے کامیاب

علاوہ جو ہین کندان سخن
سخن پرور و نکتہ خوان سخن

اب اونکی خدمت مین باعجز تمام
مری دست بستہ یہی عرض عام

جہان اسمین دیکھین مقام خطا
تو اوس جا پہ از راہ لطف و عطا

یہ اولی و انسب ہے اصلاح دین
نہین تو وہان عیب پوشی کرین

کیا اب یہان مین نے ختم کلام
بحق محمد علیہ السلام

## قطعہ تاریخ مثنوی جوہر عشق سن تتایج فکر مصنف بے تعمیہ و تخرجہ

کیوں تصورات چشم دل دیکھا
تو نے کیا عشق کا مقام ہے یہ

ابتدا پر ہی تو نے غور کیا
جسکا انجام و انصرام ہے یہ

عشق ناز و نیاز کا ہے مقام
واقعی منزل سلام ہے یہ

مثنوی کا شغف اشتیقت سے ہے
واقعی ہے کہ جم کا جام ہے یہ

حسن کا احترام دیکھ لیا
عشق صادق کا احتشام ہے یہ

فکر تاریخ جب ہوئی مجھکو
طبع بولی کہ نیک کام ہے یہ

سن ہجری نیک کام ولے کہا
دفتر عشق بے کلام ہے یہ

## ولہ

ہاں فکر تو گلہای مضامین کی دکھادے
ارباب معانی کو بہار چمن عشق

ہو جنکو مذاق سخن و نظم سے بہرہ
ہاں طبع سنا دے انہیں ذکر و سخن عشق

ہاں اہل تمنا و نیاز آئیے اس جا
با صدق و صفا زیب یہ ہے انجمن عشق

ہاں سلطنت آرای جنون فرق پہ رکھے تاج
اور زیب بدن اپنے کرے اب پیرہن عشق

ہاں حسن پہ مستو ذرہ غور کرو غور
اسمیں نظر آتے ہیں زمین و زمن عشق

آغاز کا انجام ہوا انیک سر انجام
اب دیکھیے اسے آکے کوئی ممتحن عشق

فی الواقعی یہ مثنوی دلچسپ ہوئی سب سے | کل راست ہے احوال ہی ہے جان وتن عشق
تاریخ ہی اب بے سر اندیشہ یہ لکہہ دے | تو کرکے دکہا سبکو عروج کہن عشق
مدت سے یہ تمنا جو یہ تہی میری بر آئی | احباب تکو دکہلاؤ نئین تازہ چمن عشق

## قطعۂ تاریخ از نزہت

ناظرین کیون تمنے دیکہا کسقدر ہی سر بلند | تا فلک آفاق مین یہ شور عالم گیر عشق
کیا مجازی مین حقیقی نے کیا نظم و نسق | ایک ہوا انجام تو یہ ہوتی ہے تاثیر عشق
ایکدم مین کرتی ہی بے سر معا عشاق کو | صاف جس عالم مین ہوتی ہی علم شمشیر عشق
ابتدا سے آج تک مشہور ہے آفاق مین | سیکڑون عاشق ہوئی ہین جو ہر شمشیر عشق
صورت غربال کرتا ہے دل عشاق کو | ایک ہی لمحے مین مطلق بیگمان یہ تیر عشق
یہ وہی صیاد جسکا ایک عالم صید ہے | کو سنا دل ہے نہین جو وہ ہوا نخچیر عشق
ایک ہی جلوہ دکہا کر حسن کا کرتا ہے زار | سنتے آئے ہو عزیزو حیلۂ تزویر عشق
کشف دکہلاتا کرتیا ہی فوراً ہی مرید | غالباً یہ نوجوانان جہان کو پیر عشق
یہ وہ دولت ہے وہ منصب ہے کہ جسکے واسطے | بادشاہ ہفت کشور ہوئی ہین تسخیر عشق
تاج تاراجی قلم و اسکا دشت دکو ہسار | عاشقونکو ملتی ہے یہ منصب و جاگیر عشق
مثنوی یہ حال صادق اور تازہ کی ہے پہر | کیون نہو عاشق دلونکے واسطے زنجیر عشق

اسکو مرآت جمال عشق سے کہیے تو بجا
مین دکہاتا ہون تمہین لو دیکہلو تصویر عشق

ولہ

کیا اوسنے لڑتیشہ سے جسنے لیا شوق سے
دست ہوا اپنے مین گوشہ دامان عشق

نسخہ پیمہ درد سان ہوگیا وہ ناگمان
چھوگئی جسکو ذرا جنبش دامان عشق

دیکہیو نسخہ کی داد دو آفر تمام
چیدہ مضامین سے ہے چمنستان عشق

واقعی ہین راستہ خیال بہی تازہ ہے یہہ
دیکہ لو ہے کسقدر قدرت و امکان عشق

فرق نہین جو اسے غور سے دیکہئے تو بس
ہاتہ مین اجائیگا جیب و گریبان عشق

سینہ پر سکی کرے دلمین ہو پیدا خروش
ہے یہہ فسانہ نصیر سلسلہ جنبان عشق

کوہکن و قیس ہون اوسمین تلمذ پذیر
تو نے بنایا نصیر اسکو دبستان عشق

اسمین شگفتہ ہین کیا پہول مضامین کے
تو نے کہلایا نصیر تازہ گلستان عشق

مین نے جو دیکہا اسے اور کیا غور کچھ
دلمین کہٹکنے لگی کاوش مژگان عشق

شور فزا ہوگیا دل مرا دریا نمط
جبکہ ہوئی موجزن شورش طوفان عشق

فکر مین تاریخ کے جب مین ہوا سر بجیب
مجہسے یہہ کہنے لگی فکر بعنوان عشق

کر کے قلم فرق آ کہدے یہہ مصرعہ سعا
واہ ہوا ہے یہہ کیا سبز خیابان عشق
۱۲

دوسری تاریخ بہی ہے یہ سر اندیشہ لکہ
اومین کر اظہار تو جو کہ ہو شایان عشق

سنتے ہی یہ خبر بیچو بہ کو بس رہا عاشق مزاج
دیکھ لو تم ہے یہ وہ خستہ دوران عشق ۱۲۸۷

اور ہی تاریخ سے پے تعمیہ و تخرجہ
وصف میں عاشق کی گلہ اب ہی سخندان عشق

عشق مزاح حیا ادیب و شہر سے تفرض
ہو گیا مجنون وہ اک طفل دبستان عشق

از نتائج طبع صفا پذیر و فکر مرات نظیر نکتہ دان دقائق سخن و رموز شناس حقائق عشق خوش سلیقہ خوش فہم ملا عبد السبحان صاحب متخلص بسبقت شاگرد حضرت عبرت

ناظرین یہ مثنوی اک واقعی آئینہ ہے
دیکھ لو اسمین نظر آجائے گی تصویر عشق

یا کہ ہے یہ دفتر عشق حقیقی و مجاز
ابتدا سے انتہا تک اسمین ہے تقریر عشق

تازہ قصہ راست اول اسمین ہے سر تا بپا
اب نہیں لازم ہے اسکو دیکھکر تنکیر عشق

عشق کا قصہ فسانہ عشق کا احوال حال
اس سبب سے نام تاریخی بھی ہے تحریر عشق ۱۲۸۷

کسقدر مشہور عاشق کو کیا آفاق مین
دیکھ لی آنکھوں سے تمنے شہرت و تشہیر عشق

ای نصیر عاشق مزاج مرحبا و حبذا
واہ کیا تو نے رقم کی منزل و توقیر عشق

از سر امید کی تاریخ اسکی یون رقم
واقعی ہین یہ ہوئی ہے اب بیان تفسیر عشق

ظہور نتائج فکر کامل و طبع لطیف سخندان عالی مزاج و نکتہ شناس خوش فہم ذی عقل و خرد واقف نکات نیک فہمید کرم فرمای بر حال

مصنف خاکسار جناب عزت و عظمت مآب ذات بنوہت آیات
حضرت معین الدین صاحب مشائخ زادہ عالی خاندان والا دودمان
تخلص عاصی دام برکاتہ

مرحبا جادو بیان شیرین زبان رنگین کلام
سوز و ساز جاںگدازی کی کیا ہی خوش تقریر ہے
تازہ قصہ خوش فسانہ کیا تعشق خیز ہے
عشقیہ اور حالیہ مضمون سب ہر جا رقم
اور سراپا سچی حکایت سب کلام و گفت گو
ابتدا سے انتہا تک سر فصاحت سے ہے تمام
قلب عاشق سے یہ تاریخ اسکی بیاں کی ہے رقم

حبذا ای ذی فصاحت ہم بلاغت دستگاہ
کیا عبارت پر لطافت کیا مضامین کا نباہ
کیا دکھائی عمدہ حسن و عشق کی رسم اور راہ
حقیقتیں دونوں ہیں اسمیں بیشک و بی اشتباہ
یہ کہیں ہے واہ واہ اور کہیں ہے آہ آہ
واقعی کتنا ہو نہیں یہ اسکا خالق ہے گواہ
کیا عجائب داستان عاشق صادق نباہ

از نتیجہ فکر عالی و ذہن واقعی سوز آگاہ عشق و نکتہ رس سخن لطیف المزاج
روشن روان جناب قبلہ اخی العظامی مصنف منشی حافظ الدین
خان صاحب تخلص حافظ دام ظلہ

یہ قصہ عجیب و غریب اور تازہ تر
نقش و نگار شاہد مضمون سے بے مثال

افسانہ عشق کا بجلا واقعی ہے یہ
لاشک و ریب عشق کی صورت گری سے یہ

بندش عجیب اور ہے ترکیب بھی غریب ۔ جو اسکو دیکھے کہوے عجب دل لگی ہے یہ
رشک بہار رشک چمن سے کہے تو بجا ۔ یا رشک حور خلد کہ رشک پری ہے یہ
طرز صفا فصاحت اقوال سے غرض ۔ فی الواقعی کتاب عجائب ہوئی ہے یہ
احوال راست راست ہے بیکاست اور کم ۔ الفاظ شستہ عمدہ عبارت گری ہے یہ
تاریخ اس فسانہ شیریں کی ہے یہی ۔ دلکش بیان فصیح ہے کیا مثنوی ہے یہ

## قطعہ تاریخ طبع زاد جناب لیاقت مآب صافی ذہن عالی فہم ذی فصاحت و بلاغت بہائی صاحب منشی امیر الدین خان تخلص نکہت شاگرد نصرت دام اشفاقہ

یہ تازہ فسانہ ہے اور راست راست ۔ بیان اسمین ہے واقعی واقعی
مجازی حقیقی سے توام ہے اب ۔ مبرا ہے از لوث آلودگی...
نہیں اسمین احوال کوئی فضول ۔ اشارات الفاظی و معنوی۔
بہار گلستان عشق و سخن ۔ مضامین ہیں ہے لطافت بھری
نکات و اشارات سے پر ہے یہ ۔ صفا کی عبارت میں ہے پیروی
کہا طبع نے مجھسے ای سنجیب ۔ سپے فکر تاریخ جب فکر کی۔
تو ہے غرق اندیشہ کیا ہی معاً ۔ یہ افسانہ عشق ہے مثنوی

## تاریخ طبع زاد برادر عزیز القدر گرامی منش راحت جان منشی احمد زمان

یہ آئینۂ جلوۂ عشق ہے — دکھیو نکر کہین ہم اسسے دل پذیر

عبارت ہے رنگین تو شیرین بیان — معانی دل آویز و شیرین تحریر

یہ ہے سرگذشت صداقت مآب — فصاحت سے مملو ہے اسکا خمیر

فسانہ تعشق کا ہے تازہ تر — ہے ایسا نہین کچھ زمانہ پذیر

یہ ہے بے لوث احوال سب پاک سے — نہین آئین آلودگی جاگزین

خوشش آواز تاریخ مین اسکی اب — زبان قلم پر یہی ہے یہ صریر

سر دل سے تاریخ ہے یہ نفیر — عجیب دل ربا مثنوی بے نظیر

## تاریخ از فکر برادر بجان برابر بلکہ از جان بہتر و خوشتر نیک آوان منشی محمد زمان تخلص برق

مثنوی دلربا ہے یہ عجیب و غریب — تازہ ہے احوال حال ور صداقت نشان

عمدہ عبارت ہے اور طرز بھی ہے دلربا — اول و آخر تمام ہے یہ رشک گلستان

نظم کے پیرایہ مین خوب یہ تہذیب سے — صحت الفاظ سے لکھی ہے شستہ زبان

قصۂ دلچسپ ہے پاک فسانہ ہے یہ — حال شنیدہ نہین دیدہ ہے جسکا بیان

دیکھتے ہین جو اسے اہل مذاق و سخن — کہتے ہین بے ریب و شک عمدہ ہے یہ داستان

راست مقالات سے بسکہ ہے مملو تمام — اسمیں نہیں ہے ذرا کذب کا وہم و گمان
فکر میں تاریخ کی طبع سے جب کہا — کہدے فسانہ یہ ہے نظم فصیح البیان

**تصنیف تاریخ طبع زاد جناب منشی عبدالحمید صاحب**
**ناظم محکمہ جمعداری حضور دربار دھار**

عجب مثنوی ہے یہ دلکش بیان — عجب قصہ ہے دلستان دل پذیر

عجب تازہ احوال ہے عشق کا — عجب داستان ہے عدیم النظیر

عجب حال ہے راست بے کم وکاست — عجب اس سے پیدا ہے مافی الضمیر

عجب اسمین موزون مضامین ہین — عجب پرمعانی ہے یہ ای نصیر

عجب اسکی رنگین عبارت ہے واہ — عجب گفتگو رشک بدر منیر

عجب طرز و ترکیب بندش عجیب — عجب عمدہ تصنیف تہذیب گیر

ہوئی ختم جب یہ کہا طبع نے — کتاب اب ہوئی یہ عجب بے نظیر

سنہ

## تاریخ طبع زاد جناب منشی رگھناتھ راو صاحب میر منشی ۱۲
## محکمہ جلیلہ اجنٹی بہوپاور متعلقہ سنٹرل انڈیا

یہ قصہ اے نصیر نیک انجام ہے — عجب دلکش ہے تازہ داستان ہے

نہین دخل دروغ اسمین کسی جا — بیان راست ہے اک دلستان ہے

یہ ہے آئینہ احوال عاشق — یہ نظم دلکشا رنگین بیان ہے

بیان واقعی ہے اسمین واقع — نشان عاشقان خستہ جان ہے

شگفتہ اسمین ہے باغ فصاحت — لطافت کا یہ تازہ بوستان ہے

یہ ہے گلدستۂ گلہاے مضمون — یہ گویا بوستان ہے گلستان ہے

| | |
|---|---|
| یہہ ہے تاریخ اسکی سے سنہ آہ | زہے ہیہ مثنوی شیریں زبان ہے |

## تاریخ طبع زاد مصدر عنایت و کرم جناب منشی حیدر نراین اوپادھیا صاحب

| | |
|---|---|
| یہہ قصہ عشق کا ہے نیک انجام | سخن کا تازہ تر رنگین چمن ہے |
| گذشتہ حال ہے سب راست بے لغو | علاوہ تازہ بے نقص کہن ہے |
| غلو اغراق سے بہی ہے منزہ | جو کچہ احوال ہے سب سن و عن ہے |
| بندش و ترکیب عمدہ | فصاحت کی بس اسمیں انجمن ہے |
| اور شستہ | عجب یہہ مثنوی رشک حسن ہے |
| مسرت بیان | سراسر واقع سیج و حسن ہے |
| یہہ ہے تاریخ اسکی سے دل پاس | یہہ اک افسانۂ رنگین سخن ہے |

## تاریخ از فکر رسا مشفق مہربان منشی شیخ ابراہیم صاحب تخلص موسی باشندہ بمبئی شاگرد حضرت نزہت

| | |
|---|---|
| مرحبا اے نصیر صد تحسین | مثنوی دل کشا نئی ہے یہ |
| حبذا ای تری صفائی طبع | کیا ہی خوش نظم شاعری ہے یہ |
| چشم بد دور تازہ تر قصہ | غم تراشی کو دل لگی ہے یہ |
| آفرین کیا ہی تو نے کام کیا | راست احوال واقعی ہے یہ |

لکھا افسانہ عشق کا کیا خوب — ماشاء اللہ کیا ہی خوب ہے یہ

ہم تلامذہ ہون مین بھی اک تیرا — مین نے تاریخ اب لکھی ہے یہ

سر جان کر جدا اسے دیکھو — جوہر عشق مثنوی ہے یہ

## غزل دربیان حضرت عشق من تصنیف ناقص و تمام نفر ہست

## غزل

گہہ مجھے عندلیب ہو نمین غزلخوان عشق — مجھکو ملا ہے خطاب افسر غمان عشق

جبکہ چمن سبز ہے مجھکو وہ ہے خوان عشق — بوقلمون گل مجھے نعمت الوان عشق

ہے مری ہر آہ سرد اک مہ تابان عشق — اور دم گرم ہے مہر درخشان عشق

جو کہ ہے صحرای خار مجھکو وہ ہی خوان عشق — بوقلمون درد و غم نعمت الوان عشق

عشق مرا جان و تن اور مین تن و جان عشق — عشق مرا دین و دل اور مین ایمان عشق

قتل کرے گر مجھے خنجر بران عشق — مین کہون اخوش نصیب مین ہوا قربان عشق

حسن جسے کہتے ہین ہے وہی دوکان عشق — رنج و الم درد و غم ہے یہی سامان عشق

عشق مرا میزبان اور مین مہمان عشق — عشق مرا مدح خوان اور مین ثنا خوان عشق

جب نظر آیا کوئی بے سر و سامان عشق — مجھکو لگے سوچنے سیکڑون عنوان عشق

جب ہوا آشفتہ سر یہ ترا وحشت [illegible] — ساتھ جلو مین ہوا لشکر طفلان عشق

گل کیطرح زخم دل کھل گئے بس ایکبار | باد بہاری ہوئی جنبش دامان عشق

اس سے مزا لیتا ہون درد کا مین ہمدم | ہے مرا زخم جگر مجھکو نمکدان عشق

شعلے دہن سے مرے سیکڑون ہین سربلند | مجھکو کیا چاہیے سرو چراغان عشق

کسلیے سیر چمن مین کرون اب ہمدمون | داغون سے سینے مین ہے میرے گلستان عشق

کوچۂ معشوق مین جب ہوا میرا گذار | صاف نظر آگیا گنج شہیدان عشق

کر [illegible] رسا دامن دلدار تک | پھر تو [illegible] ہاتھ سے اور گریبان عشق

وہ مری توقیر ہے جوش جنون کے طفیل | کرتے ہین جھککر سلام کوہ و بیابان عشق

جوش آوارگی تجھسے یہ عزت ملی | رکھتے ہین سر زیر پا کوہ و بیابان عشق

آبلہ پائی کا مین کیون کہ نہ قربان ہون | ہوگئے ممنون مرے خار بیابان عشق

اب یہی آتا ہے بس دل مین مرے دوستو | چاک کے ٹکڑے کیجے دامن پیران عشق

شہرۂ آفاق ہین ایک مین کہتا ہون صاف | کوہکن و قیس تھے طفل دبستان عشق

جوش جنون کے طفیل شرق سے تا غرب تک | میرا لقب ہوگیا چاک گریبان عشق

قدر بشر و اسکا مین کیا کرون تمسے بیان | عرش خدای کریم گوشۂ ایوان عشق

جبکہ ہے احمد حبیب اور ہے عاشق خدا | تب تو ہے شان خدا منزلت و شان عشق

نصرت دل خستہ کا قول یہ ہے ہمدمو | کہیے مجھے عندلیب ہون مین غزلخوان عشق

## عبارت خاتمہ از مصنف

الحمد للہ کہ اس کمترین نصیر الدین احمد تخلص نصیر ولد شمس الدین خان متوطن قصبہ دار الانوار بریلی نے اس قصہ کو کہ حال سے آگاہ ہے

اور صحیح بہ زیور تحریر سے آراستہ کر کے نام اسکا مثنوی جوہر عشق رکھا امید کہ جو صاحب ملاحظہ فرمائیں عاصی کے حق میں دعائے خیر سے یاد فرمائیں فقط

## خاتمۃ الطبع ریختہ خامہ رشک خاقانی منشی محمد انوار حسین تسلیم سہسوانی

حمد کا سزاوار خدا ہی کہ جسنے عشق پیدا کیا ہے مولفہ سنتے ہیں جو نئی نئی عشق کی ہیں سبب کرامتیں ہے گل کا بلبل شیفتہ

شمع کا پروانہ فریفتہ چاند پر چکور مبتلا سرو کی قمری شیدا [illegible] کیلیے ہے خاک میں ملا خورشید کیواسطے ذرہ

نور بصر اسکا غبار لخت جگر اسکا داغ مرہم چپلا ہے اسکا ہر جگہ سایہ

ہو نعت و نعت سخن کا رتبہ بہر بیت سے عشق کی بو آتی ہے جو عنوان معشوقوں کی

ادا ہے مثنوی نہیں جادو کا [illegible] ہے المختصر یہ مثنوی مطبع برگزیدہ روزگار منشی نولکشور صاحب

مطبع اودھ اخبار میں مہینے [illegible] ۱۸۷۰ع مطابق [illegible] سنہ ۱۲۸۷ ہجری میں چھپی پری کی تصویر ہو کر باہر نکلی فقط

| | | |
|---|---|---|
| ایسی عمدہ کہیں نہیں ہے کتاب | تاریخ | اسکی ہر بیت سے ہے نگار عیش |
| یہ ملی سال طبع کی تاریخ | | جوہر عشق ہے بہار عیش |

### تاریخ طبع ریختہ خامہ مورخ کامل منشی بھگوان دیال عاقل ۱۲۸۷

| | |
|---|---|
| طبع شد مثنوی جوہر عشق | چون بصد زیب و زینت کامل |
| کلک عاقل نوشت تاریخش | جوہر عشق ہست فرحت دل ۱۲۸۷ |